وافواج قاہرہ اور توپخانہ باہرہ اور بہت کچھ میگزین وغیرہ سامان جنگ سے راستہ ہوکر باغ شالامار دہلی مین پہلا مقام کیا۔ نظام الملک جسکا نام طوفان بے تمیزی اٹھا یا ہوا تھا اپنے بہان کے سپاہیون کو افواج دشمن کی صولت لمبالت شجاعت جلادت اور رعب وداب کا بجائے خود تو کھینچ کھینچ کر بزدل بنا رہا تھا اور بظاہر فوج کا خیرخواہ بنکر اُن سے کہتا تھا کہ تمہین کسی نہ کسی طرح تمکو بغیر لڑے بھڑے بچائے لاتا ہون ایسے خونخوار دشمن کا تمھارا سامنا تھوڑا ہی ہونے دونگا۔ ناحق تم لوگون کا خون کراؤن یہ میرا کام نہین"

۴۔ جنوری کو خود بادشاہ فوج مین داخل ہوگیا اور ۸ جنوری کو بادشاہی حکم سے فوج مجبور ہوکر کوچ کرتی ہوئی مقام کرنال پہونچی۔

مرزا زمان خان جو سربلند خان کا سکرٹری اور اس معرکہ جدال مین شریک تھا بادشاہی پڑاؤ کی کیفیت اس طرح مفصل لکھتا ہے۔

۱۲۔ ذیقعدہ ۱۱۵۱ھ ہجری کو شاہی کیمپ سات کوس کے پھیلاوے کرنال کے میدانون مین قائم ہوا۔ کیمپ کے گرد خندق کھدی تھی اس پر پانچہزار توپین چڑھی تھین۔ قلب لشکر مین بادشاہ کا خیمہ تھا۔ اسکے مقابل مین نظام الملک اور سعد الدین خان کے خیمہ اور مورچے تھے۔ جنپر شاہی توپین لگی ہوئی تھین اور دیگر عہدے داران توپ خانہ بھی وہین تھے۔ داہنے جانب۔ خان دوران۔ مظفرخان علی جاہ خان۔ میرگلو۔ شہداد خان اور خان زمان خان کے خیمے تھے اور بائین جانب قمرالدین خان عظیم اللہ خان۔ جانی خان۔ اور سید میان خان تھے۔ اور پس پشت سربلند خان[51] اور کیمپ سے پیچھے محمد خان بنگش۔ خان دوران کی پشت پر گربارام مع بہادران قوم جاٹ۔ قمرالدین کے عقب مین ہیرا نند عامل کوٹ پوتلی داہنے جانب نقارخانہ کے متصل بہروز خان۔

---

۵۱ اصلی نام خواجہ موسی خان۔ سلطان معز الدین جہاندار شاہ کا داماد تھا اخیر عہد عالمگیری مین ہزاری منصب اور سربلند خان کے خطاب سے ممتاز ہوا عالمگیر کے انتقال کے بعد محمد اعظم شاہ کے عہد دولت مین ایک ہزار منصب مین اور اضافہ ہوا۔

اسحاق خان اور اصلح علی کا لشکر تھا۔ ان سب کے پیچھے اہیر قوم راجپوت
رہنی جماعت کثیر سے موجود تھا۔
ان امرا مین سے ہر ایک کے پاس خاص اپنی ذاتی فوجین تھین جنکی
مجموعی تعداد دو لاکھ سوار اور پیادہ تھی۔
محمد شاہ دھس بندی۔ خندق۔ توپ۔ جزائر۔ رہکلہ۔ رسد۔ میمنہ۔ میسرہ اور
قلب لشکر وغیرہ سب سامانون سے لیس ہوکر آمد غنیم کا انتظار کھینچنے لگا۔
اُدھر سے ہمارا ہیرو نادر شاہ شیر کی طرح گرجتا ہوا روانہ ہوا اور پہلے اپنے ہراول
فوج حاجی خان کو لڑائی کی غرض سے بھیجا جس نے دریاے بیاس کو اپنی پشت پر
کیا اور لشکر حریف سے پانچ کوس کے فاصلے پر بودھ کرہ اور گج پورہ کے درمیان
اپنے مورچال قائم کئے۔ تین روز کے عرصہ مین سب سامان لیس ہوگیا۔
اسی دن محمد شاہ کو خبر پہونچی کہ حاجی خان نادر شاہ کا ہراول فوج قریہ تلاوری
تک ۲۰ ہزار کی جماعت سے آپہونچا ہے۔ ۱۳۔ ذیقعدہ کو چند سواران قزلباش
لشکر شاہی کے قریب دکھائی دئے جنھون نے ان آدمیون کو نادر شاہ کے جو
بیرونجات سے لشکر مین داخل ہورہے تھے مارا اور اکثرون کو قید کرلے گئے
ان مین سے چار قزلباش گرفتار ہوکر نظام الملک کے سامنے لائے بھی گئے۔
۱۴ ذیقعدہ نادر شاہ ایک بنگاہ شاہ آباد مین (جو سرہند سے ایک منزل
کے فاصلہ پر واقع ہے) اور دوسرا لشکر مقام تھانیسر مین چھوڑ چالیس ہزار
چیدہ چیدہ سواران جنگی کی جمعیت سے جن مین تیرو اور تیرانداز اور بندوقچی تھے

---

لہ اسحاق محمد زمان المخاطب بہ مؤتمن الدولہ المتخلص بہ اسحاق شوستر کا رہنے والا۔
مرد صاحب کمال ذی اخلاق اور مروت و سخاوت مین شہرہ آفاق تھا۔ محمد شاہ کے دوران
سلطنت مین مرتبہ امارت پر فائض ہوا ۱۱۵۲ھ مین بعد واپسی نادر شاہ دیوان خالصہ کے
عہدہ پر ممتاز ہوا اور اسی عہدہ کے زمانہ مین انتقال کیا۔ اسکی جاگیر اور خطاب اور منصب
اسکے بیٹے مرزا محمد کو کہ جس دنیا مین مشہور خلائق تھا اور جسے محمد شاہ کمال شفقت سے
فرزند کہا کرتا تھا تفویض ہوا۔ مؤتمن الدولہ کبھی کبھی شعر بھی کہا کرتا تھا چنانچہ کہتا ہے

سفتہ آید گوہر اشکم بچشم ❊ بسکہ در دل سنجید مژگان او

ں کی جانب بڑھا اُن مین سے ہر ایک سوار کے پاس دو دو تین تین نوکر تھے
اہیں اور ساربان وغیرہ جو خود بھی سب کے سب ہتھیار بند نوجوان تھے۔ یہ
ردن۔ اونٹون۔ یابوؤن پر سوار تھے اور کوئی متنفس پیدل نہ تھا۔ انکی تعداد
الکہ ساٹھ ہزار تھی۔ ان مردان دلاور کے علاوہ چھ یا سات ہزار عورتین
ین جو ترکون اور قندھاریون کی لڑائیون سے قید ہو کر آئی تھین کوچ کے
سپاہیون اور ان عورتون مین تمیز اور فرق کرنا مشکل تھا کیونکہ زنانہ کپڑون
اوڑھے ہوئے تھین کمرین پٹکے چہرون پر باریک نقاب۔ سرون پر پگڑی
ہر ایک ایک شال یا نور ن مین ہوتے اور مردون کی طرح فولادی ہتھیارون
ستہ تھین۔ نادر کی طرف سے ایلچی پیام صلح لیکر نظام الملک کے پاس
ئے۔ مگر اُس نے کل پیامون کو نامنظور کیا اور کہلا بھیجا کہ "اگر آپ
ور کی منزلین طے کر کے آئے مین تو مردانگی کے جوہر دکھایئے۔ صلح کیسی
ے لڑائی کے اور کچھ نہین چاہتے۔

نبدہ نادر شاہ کو جب پانی کی ضرورت پڑی تو خان دوران کی پشت پر
ں کے فاصلے پر اپنا پڑاؤ ڈالا۔ سعادت خان برہان الملک حسب الطلب
ودھ سے روانہ ہو کر صبح کو محمد شاہ کے کیمپ مین داخل ہوا اور حضوری بادشاہ
عزت پا کر چاہتا تھا کہ اپنے خیمہ مین داخل ہو کہ ۹ بجے ہرکارہ سعادت خان
ہرکارۂ بادشاہی نے خبر پہونچائی کہ چار پانچ سو قزلباشون نے محمد ضلبگ خان
ت خان کے بخشی کو جو بنگاہ پھیرتے ہوئے پانی پت سے آتا تھا اُس مقام پر
کے لوٹ لیا جو خان دوران اور نادر کے درمیان مین واقع ہے اور
ا بیگ خان کو مع اور بہت سے آدمیون کے قتل کر ڈالا۔ شیر جنگ بہادر
ت خان کی فوج کا ہراول یہ خبر پاتے ہی مدد کو پہونچا ہے۔ مگر اُسکے
فوج بہت تھوڑی ہے۔ اگر کمک پہونچنے مین ذرا بھی دیر ہوئی تو شیر جنگ
نہنگ اجل ہوگا۔ برہان الملک یہ خبر پاتے ہی فوراً بادشاہ سے
ت لیکر شیر جنگ کی مدد کو پہونچا۔ ڈیڑھ پہر کامل میدان کارزار گرم رہا۔
ین خان دوران بھی مظفر خان ہراول فوج۔ سید حسین خان۔ زمان خان۔

میر کلو۔ شہداد خان۔ اصلح علی خان وغیرہ کل ۲۱۲ امرا اور سرداران فوج کو ساتھ
لیکر کمک پر جا پہونچا۔ ان افسران فوج کے پہونچنے پر سعادت خان نے خاندوران
سے کہا کہ آج دوپہر تک ہم مقابلہ کرتے کرتے تھک گئے ہیں۔ مناسب ہے
کہ اب سب اپنے اپنے خیموں میں داخل ہوں۔ کل پھر پورے اطمینان اور انتظام
سے غنیم کو مار کر پسپا کر دینگے۔ خان دوران نے جواب دیا کہ آپ چلکر اپنے
خیمہ میں آرام کریں۔ بندہ آج ہی فیصلہ کئے لیتا ہے۔ پھر سعادت خان نے
رائے دی کہ مصلحت وقت یہی ہے کہ آج کے دن لڑائی موقوف رکھئے اور
کل پھر مقابلہ کیجئے۔ یہ نہیں ہو سکتا کہ آپ تو دشمن کا سامنا کریں اور میں پیر پھیلا
سو رہوں۔ مگر خان دوران کو یہ امر ہرگز پسند نہ آیا اور کہا کہ یہ کیونکر ہو سکتا ہے
کہ دشمن تو سر پر تلوار کھینچے ہوئے قتل پر مستعد کھڑا ہے اور ہم جان
دبا کے چپکے سے اپنے خیموں میں منھ لپیٹ کر سو رہیں۔ تب سعادت خان
نے مجبور ہو کر کہا کہ اگر مرضی والا یہی ہے تو بندہ کو کیا عذر ہو سکتا ہے۔ اس گفتگو کے
بعد خان دوران دست چپ کی طرف روانہ ہوا اور سعادت خان نے دست
راست کا رخ کیا۔ اور قریب دس کوس آگے بڑھ کے نادر کی فوج کو گھیر لینا چاہا
مگر نادر شاہ نے جو مقام تلاوڑی سے اسوقت اپنے کیمپ میں داخل ہوا تھا
نہایت چستی سے کرد۔ کالنغری۔ بختیاری وغیرہ چار ہزار سواران آزمودہ
علیحدہ کر کے انہیں کمینگاہوں میں پوشیدہ کر دیا۔ ایک ہزار افشار خود نادر کے ہمرکا
جوان لڑنے والوں کی ہمتوں۔ حوصلوں اور جراتوں کو جوش دلا دلا کر بڑھا رہے تھے
باقی ماندہ افواج کو حکم دیا گیا کہ ہر ایک فرقہ کی فوج علیحدہ علیحدہ پرا جمائے ہوئے
بروقت ضرورت حکم کے ساتھ ہی معاند کو پہونچے۔

خان دوران سے پیشتر ہی سعادت خان فوج غنیم پر جا پڑا۔ میدان کار
گرم ہو گیا۔ گھمسان کی لڑائی ہونے لگی۔ طرفین کے قریب پانچ ہزار آدمی کے مقتول
و مذبوح ہوئے۔ نادر کی طرف مرزا سلطان۔ محمد قلی خان۔ علی مراد خان۔ بہادر بیگ کرد
رومی بیگ کردی۔ فرشا حسین۔ یوسف خان قندھاری سات بڑے بڑے افسران فوج
مارے گئے اور سعادت خان کی جانب نور الدین دکھنی۔ نواب احمد خان

ں ہزاری ۔ من چیت ہزاری ۔ رام سنگھ ۔ میر جعفر خان ۔ جمشید بیگ کرجی ۔
بیگ کوری ۔ جلیل بیگ قلاقی ۔ ہادی بیگ ۔ احمد قلی خان ۔ سعادت خان
زاد بھائی یادو سردار ملک عدم کو سدھارے ۔ اتنے ہی میں اس وقت
آتش جدال کے شعلے بلندیوں پر تھے ایک نیا گل کھلا یعنی کسی مشورہ کی
ت سے سعادت خان نے شیر جنگ ہراول فوج کو اپنے پاس بلایا ۔ یہ دونوں
اپنے ہاتھیوں پر سوار تھے ۔ اثنائے گفتگو میں شیر جنگ کے ہاتھی نے بگڑ کر سعادت خان
ہاتھی پر حملہ کیا ۔ ہر چند فوج نے سنبھالنے کی کوشش کی مگر یہ تند مزاج ہاتھی
کے روکے نہ رکے بلکہ اور زیادہ تیزی و دیوانگیاں شروع کر دیں یہاں تک
جنگ کا ہاتھی غالب آیا اور سعادت خان کا ہاتھی پسپا ہو کر بے تحاشا
بھاگا ۔ اس بھاگنے میں بھی مست ہاتھی نے اس کا پیچھا نہ چھوڑا ۔ انجام کار
غنیم کے لشکر میں پہونچ گئے ۔ دونوں کیا کرتے پیچھے ہراول بھی فوراً محاصرہ
کر کے دونوں کو گرفتار کر لیا ۔ اور شیر جنگ و سعادت خان دونوں سرداروں
کو لیجا کر اپنے بادشاہ کے حضور میں پیش کیا جن کو نادر شاہ نے نظر بند کر دیا ۔
ناظرین اس جنگ میں گڑبڑی کا ملاحظہ کر کے غور فرمائیں کہ ابتدا کہاں دوران
مقابلہ کی بابت کیا کیا گفتگو میں پیش آئیں دشمن تو مقابلہ پر طبل بجا رہے ہیں اور آپ
ں میں آرام فرما رہے ہیں ۔ جب خان دوران راضی ہوا تو عین موقع
پہ ہراول فوج کو پاس بلانے کی اتفاقیہ ضرورت پیش آئی تھی کہ وہ غنیم
چھوڑ کر مشورہ کرنے آیا یہاں ہاتھی لڑ گیا ۔ اس فوج سے جو ایک
دشمن کا سامنا کرنے آئی تھی ۔ وہ کر سے ہاتھی بگڑ گئے ایسے کہ لاچار ہو کے
سرداروں کو دشمن کے حوالہ کر دیا ۔ وہاں غنیم کی فوج میں جیسے ہی پہونچے
مقدم و باکر اطراف سے ہو گئے ۔ واہ جی واہ ۔ اب ان کو بچاؤ کہاں ۔ جنگ مغلوبہ
نا فوج حریف نے بکری کی طرح کان پکڑ کر دونوں کو سیدھا کھڑا کر دیا ۔
ان سرداران فیل سوار کو یا بدست وگر یہ دست بدست دیگرے اس
کی صفائی سے پکڑ کر اپنے شاہ کے پاس پہونچایا ۔
ان کل باتوں سے ایک معمولی عقل کا آدمی بھی بخوبی سمجھ سکتا ہے

الت بر صد ہزار آفرین پڑھتے۔ آخر کار شب کی تاریکی مصلح بنکر بیچ میں پڑی
ا ظفر مندی کے دلاوران جنگی کو اپنی اپنی طرف ہٹا دیا۔ اور شام کی شبنم نے اس
کی ہوئی آتش فساد پر پانی ڈالا۔ طبل بازگشتی بجا۔ طرفین کے جنگجوؤں نے
اپنا خیمہ آباد کیا۔ نظام الملک اور قمر الدین خان وزیر الممالک جنھوں نے
خیال سے مورچہ سے آگے بڑھکر اپنی اپنی فوجیں آراستہ کی تھیں تا کہ غنیم
ہر نہ آپڑے وہ بھی واپس گئے اور خود محمد شاہ غروب آفتاب پر ایک گھنٹہ کے
اپنے خیمہ کو لوٹ گیا۔ نادر شاہ کی طرف مغل موسیٰ علی خان۔ میر مرتضیٰ خان
ا تقی بیگ خان یحییٰ خان وغیرہ افسران فوج مارے گئے۔ انکے سوا
ہزار پانسو دوسرے سپاہی مقتول اور پانچ ہزار تلوار کٹاری اور بندوق سے زخمی ہوئے
وارادات ہو گئی تھی۔ محمد شاہ کے کیمپ میں جو دیکھا گیا تو اکثر ان مقامات پر
ان آدمی پر آدمی کھچا کھچ بھرے ہوئے تھے۔ اب انھیں مقامات میں سناٹا
یا ہے۔ اور جا بجا بہت ہی تھوڑے لوگ نظر آتے ہیں۔ سب اپنی اپنی
ت چلتے ہوئے۔

شب کے وقت بادشاہ نے نظام الملک کو طلب کیا تو یہاں کوس کے
لہ تک بالکل خالی میدان پڑا ہوا تھا۔

تمام رات نظام الملک سربلند خان قمر الدین خان وزیر الممالک او
معزز و محترم امرا سے کونسل رہی۔ صبح ہوتے نادر کی چھاؤنی میں ٹھنڈ
ڈے سب اپنے اپنے خیموں کو سدھارے۔

بقیہ آج صبح کو چونکہ فوج کی تعداد میں بہت کچھ کمی آگئی تھی۔ اور
وجوں سے کچھ تو قتل ہوئے۔ اور بہت سے بھاگ گئے۔ لہذا مورچہ کا دو
بہت کم کر دیا اور سب کو سمٹ کر ایک جگہ اکٹھا کر لیا۔ ایک شبانہ روز فوجی گھوڑ
لگام سے کھینچے ہوئے طیار کھڑے رہے جنکو دانہ ملا نہ گھاس۔

بقیہ آج کا دن بھی اسی بیم و رجا میں گذرا۔ چونکہ نواب خان دوران بہا
زخم بہت کاری لگے تھے لہذا نواب ممدوح نے آج تیسرے دن شدت تکلیف
اپنے ولی نعمت کا حق نمک ادا کر کے جان شیریں حافظ حقیقی کے سپرد کی۔

کی طرف بھاگ کر شاہ ہند کے حوالہ کر دیا تھا اب ہمنے بڑی محنت سے شاقہ سے دوبارہ فتح کر کے اُسپر قبضہ کر لیا ہو لہذا اُس کو ہم نہین چھوڑ سکتے" غرضکہ اس قسم کی بہت سی سازش اور ملاوٹ کی باتون کے بعد سعادت خان کو حکم دیا کہ تم اپنے آدمیون کو اسباب سمیت یہان بلوالو۔ چنانچہ ایک خیمہ ایستادہ ہوا اور یہ تمام ہنگاہ وہیر وداروغی سب اُس خیمہ مین رکھے گئے اُن پر نادر نے اپنا پہرہ قائم کر دیا۔

سعادت خان نے ایک عرضی لکھکر ہادی علی خان اپنے داروغہ توپخانہ کے ذریعہ سے محمد شاہ کے حضور مین بھیجی۔ اس عرضی کا مضمون یہ تھا کہ اگر میر بخشی کا عہدہ غلام کو عطا ہو تو بندہ ایک کرور روپیہ اپنی جیب خاص اور ایک کرور خزانہ شاہی سے دیکر نادر شاہ کو اسی مقام سے واپس کر دیگا اور شیر جنگ غلام کا ہمراول فوج نادر کے ساتھ ہوکر کابل کے اُس پار تک پہونچا آئے گا۔ اور حضور انور کی طرف سے کابل مین صوبہ داری قائم کر کے خدمت فیض موہبت مین حاضر ہو جائیگا ادھر نظام الملک آصف جاہ نے حضور والا مین عرضی گذرانی کہ وہ اگر میر بخشی کا عہدہ غلام کو عطا ہو تو غلام ذمہ لیتا ہے کہ دو کرور روپیہ اپنے خزانہ سے دیکر نادر کو رخصت کر دیگا۔ خداوند نعمت کو ایک دام بھی نہ دینا پڑیگا" پس محمد شاہ نے میر بخشی کی خدمت اور خلعت و شمشیر نظام الملک کو عطا فرمائی۔ ہادی علی خان نے تمام پیر کر تمام احوال سعادت خان سے بیان کر دیا جسکو سنکر وہ جل بھن گیا۔ انگارون پر لوٹا اور سخت پیچ و تاب کھا کر نادر شاہ سے عرض کیا کہ" اگر حضور میری رائے پر عمل فرمائین تو حضور کو تمام ہندوستان پر قابض و متصرف کرا دون اور بیس کرور روپیہ نقد تحصیل کر خزانہ عامرہ مین بھر دون یہان اس کے سوا اور مطلب ہی کیا تھا اسکی عرضداشت فوراً منظور ہوئی۔ حتی کہ نادر نے فرط مہربانی سے اس معاملہ خاص مین اُس کو اپنا وکیل مطلق کر دیا۔

۱۹- ذیقعدہ سعادت خان نے اپنے دست خاص سے بایں مضمون ایک رقعہ لکھکر نظام الملک کے پاس بھیجا" اس خبر کے سننے سے مجھکو بیحد خوشی اور تقویت حاصل ہوئی کہ نواب مہربان میر بخشی کے اعلیٰ عہدے پر ممتاز ہوے اب نادر شاہ سے جنگ کرنا میرے خیال مین بالکل مناسب وقت نہین ہے کیونکہ

لڑنے مین سوائے اسکے کہ جانبین کے مسلمان بھائی مارے جائین اور کوئی نتیجہ نہین نادرشاہ کو مین نے بہت معقول طرز سے سمجھایا اور صلح کے واسطے بالکل رضامند کرلیا ہے۔ اگر نواب صاحب اس حقیر کے پاس تشریف لائین تو نادرشاہ کو باہمی اتفاق سے شورہ کرکے یہین سے رخصت کردین"۔

ادھر تو یہ رقعہ روانہ کردیا اور ادھر نادر کے کان مین پھونک دیا کہ نظام الملک جو وقت یہان آئے فوراً گرفتار کرلیجیے کیونکہ سوائے اس سردار کے اور کسی مین اتنا دم نہین ہے کہ حضور کے مقابلہ مین آمادگی ظاہر کرسکے۔

نظام الملک نے اس رقعہ کے پہونچنے پر اپنے بادشاہ سے اجازت حاصل کی اور عظیم اللہ خان کو ہمراہ لیکر سعادت خان کے پاس چلا آیا۔ یہان آپس مین صلاح و مشورہ ہوا۔ بعدہ دونون سعادت خان کے ہمراہ نادرشاہ کے دربار مین حاضر ہوکر ۲ گھنٹے تک ٹھہرے۔ اثنائے گفتگو مین نادر نے اسکو حراست مین کرکے حکم دیا کہ اگر تم اپنے ولی نعمت یعنی بادشاہ سلامت کو ہمارے پاس لے آؤ تب تو تمھاری جان بچتی ہے ورنہ تمھارا نام و نشان صفحہ ہستی سے مٹا دونگا۔

اب تو مصرع
دھرے گئے دل خانہ خراب کے بدلے۔

نادرشاہ کا نکالنا کیسا اسکو خود اپنی جان کا بچانا دشوار ہوگیا مجبوراً نظام الملک نے عرض کیا کہ بغیر فدوی کے گئے اور سمجھائے یہ عقدہ حل نہین ہوسکتا لہذا فیاض الدین خان اپنے بیٹے کو بطور اول کے دیے جاتا ہون۔ اس طرح بات اسکی عرضی قبول ہوئی۔ بیٹا نظر بند کیا گیا۔ باپ بادشاہ کو پھانسنے کی غرض سے روانہ اپنے آقائے نعمت کی خدمت مین پہونچا۔ اور پیچیدہ گفتگو کے پھندے ڈال چرب زبانی کا جال پھیلانا شروع کیا یعنی وہ یہ غلام ہی ایسا تھا جس نے نادر ایسے آتش مزاج تند خو غضبناک پرخاش جو کو اپنی تدبیر اور کوشش سے صلح و آشتی پر آمادہ کیا ہے۔ ورنہ ممکن نہ تھا کہ ایسا رم خوردہ آہو کسی کے دام تزویر مین پھنس کر رام ہوجاتا۔ اور حضور والا وہان بڑے بڑے سامان مین سربندی کے علاوہ ایک لاکھ خونخوار سوار اسکے ہمرکاب ہین جن کا ایک ایک سوار یہان ۱۰۰ کے مقابلہ پر بھاری ہے۔ اور یہان حضور والا کے فوجی آدمی اول

ھوڑے رہ گئے ہیں اور دوسرے نادر کے صرف نام سے لرزاں اور لرزاں ہیں
ں کے علاوہ رسد اور دانہ گھاس وغیرہ کی آمد بھی بالکل بند ہے - تمام آدمی
جانور بھوک کی شدت سے زار و نزار اور ناطاقت و بیزار ہو رہے ہیں - ایسی
ری اور کمزوری کی حالت میں صلح کر لینا فدوی کے خیال میں مناسب
ضروری معلوم ہوتا ہے - آیندہ بندگان حضور کا جو کچھ ارشاد ہو غلام
انکھوں سے بجا لائے گا" اسی روز اعتماد الدولہ قمر الدین خان وزیر
لک اپنے بادشاہ کی اجازت اور دریافت احوال کی ضرورت سے نادر
کیمپ میں گیا - اور قاسم بیگ خان وزیر کے ذریعہ سے دربار تک
یاب ہوا - نادر نے بڑے اخلاق سے بھیجے بھیجے اپنے سینے سے لگایا - ایک
م شربت دیا - اور وزیر نے اپنے خیمہ میں اس کی دعوت کی - باقی جو
یں ہوئیں راز کے طور پر مخفی رکھی گئیں -
ا - ذیقعدہ | بڑے انتشار اور اضطراب میں دن گذرا - رات کو نظام الملک
نے عہدہ میر بخشی گری کا خلعت پہنا -
ا - ذیقعدہ | علی الصباح خان دوران متوفی کی لاش کرنال کو روانہ ہوئی
س کے بعد خود بدولت محمد شاہ عمدۃ الملک امیر خان - اسحاق خان - سرفراز خان
ظیم اللہ خان - صلابت خان[1] - خاوند خان - بہروز خان - جواہر خان

[1] سید صلابت خان بہادر کا تخلص سید اور اصلی نام مرزا عبد الغنی تھا - فرخ سیر
کے عہد سلطنت میں میر آتش کے عہدہ پر مامور ہوا اور محمد شاہ کے مقبول رفیقوں
میں تھا - شاعری سے بھی شوق رکھتا تھا - چنانچہ کہتا ہے ؎

مرا ز حلقۂ گوشان آن کمان ابرو
کسے کہ کرد جلا خانہ اش خراب شود

[2] حاجی سہیل خواجہ سرا - آخر عہد عالمگیری میں منصب و خطاب اور نیابت
نظارت و داروغگی جواہر خانہ خاصگی کے ممتاز عہدوں پر سرفراز تھا - فرخ سیر کے زمانہ
میں حکمرانی میں چہار ہزاری منصب حاصل کیا محمد شاہ کے عہد دولت میں استقلال
یہ خواجہ سرا فی الحقیقت ملکی صفات فرشتہ منش تھا -

یحییٰ خان[1] میر منشی ۔ غازی الدین خان ۔ اور وزیر کے بیٹے اور بہت سے خواجہ سراؤں کے ہمراہ پیکر تخت روان پر سوار ہوئے ۔ اور دو سو بقول دیگر دو ہزار سواروں کی جماعت سے کیمپ نادر کی طرف نہضت فرمائی طبل و نقارہ ساتھ ساتھ بجتا جاتا تھا۔

تھوڑی دور پہونچکر سواروں کو اشارہ سے روک دیا صرف انھیں چند امرائے مسبوق الذکر کے ساتھ کیمپ کی طرف بڑھے ۔ وسط راہ میں طہماسپ خان وکیل نے بڑھکر پیشوائی کی اسکے بعد نادر شاہ کے دونوں بیٹے نصر اللہ مرزا اور ظفر اللہ مرزا اپنے اپنے گھوڑوں پر سے اتر کر سامنے حاضر ہوئے اور بہت ہی جھک کر دست بستہ آداب شاہی بجا لائے ۔ قرآن شریف نظر اقدس سے گذرانا جس سے یہ مراد تھی کہ ہمارے اور آپ کے معاملہ میں قرآن درمیان ہے کوئی بد عہدی نہو گی ۔ اور کہاروں نے حکم کے ساتھ ہی تخت روان کو اپنے کندھوں سے فرش زمین پر رکھا ۔ خود بدولت نے دونوں شاہزادوں کو اپنے قریب بلایا اور بطور فرزندوں کے اپنی بغل میں لیا سینہ سے لگایا ۔ پیشانیوں پر بوسہ دیا ۔ پھر کہاروں نے حکم پاکر تخت کو اپنے کندھوں پر رکھا اور روانہ ہوئے ۔ دونوں شاہزادے بھی گھوڑوں پر سوار ہمرکاب میں چلے ۔ نقیچانہ کے قریب پہونچکر سب آدمی روک دیے ۔ صرف وہی چند امرا اور چند خواجہ سرا ساتھ رہ گئے ۔ جب قریب خیمہ پہونچے باجہ نواز ہمراہیان شاہی نے شادیانہ بجایا ۔ نادر شاہ نے برآمد ہو کر اپنے اردوے معلے میں استقبال کیا۔

---

[1] یحییٰ خان میر منشی ۔ اسکی اصل قوم افشار ہے اسکا باپ بابر کے عہد میں ہندوستان میں آیا ۔ شہر لاہور میں یحییٰ خان پیدا ہوا تیس برس کی عمر میں ایران گیا ۔ وہاں تحصیل علوم سے تکمیل حاصل کر کے سات سال کے بعد پھر ہندوستان کو مراجعت کی ۔ فرخ سیر کے عہد دولت میں اعلیٰ عہدوں پر ممتاز رہا ۔ علما و فضلا و فقرا کے فیض صحبت سے مستفید ہوا ۔ اولاً اعظم شاہ کی ملازمت حاصل کی فرخ سیر کے عہد دولت میں توشک بیگی کی خدمت کو انجام دیا ۔ محمد شاہ کے زمانہ میں میر منشی کا عہدہ پایا ۔ سنہ ۱۲ جلوس محمد شاہی میں عبد المجید خان سے دیوان خالصہ کا عہدہ تغیر پاکر یحییٰ خان کے سپرد کیا گیا سنہ ۱۱۶۱ھ میں وفات پائی شاعر بھی تھا ۔ اس کا ایک شعر یہاں درج کیا جاتا ہے ۔ ؎

ز فیضِ رعشۂ پیری بوجہ آمد ایاغ من ۔ برنگ گل ز باد صبح روشن شد چراغ من

حکم تخت روان ٹھہرا۔ دونون بجم تخت مین شاہانہ سلام علیک ہوئی نادرشاہ
ے پر اور محمد شاہ تخت روان پر سوار ساتھ ساتھ کچھ معمولی باتین کرتے ہوئے خیمہ
ونچے داخل خیمہ ہوکر دونون سریرآرایان سلطنت ایک مسند پر متمکن ہوئے
ن باتون کے بعد نادرشاہ نے اس نہج پر تقریر شروع کی۔ "وہ بہت بڑی
اور نہایت تعجب کا مقام ہو کہ آپ ایسی وسیع مملکت پر حکمران رہکر
غافل اور خود فراموش ہین مین نے آپ کی خدمت مین کئی ایلچی بھیجے مگر
ے وزیر نے ایک کا بھی جواب ارسال نہ کیا اور آپ کو مطلق خبر نہوئی۔ بلکہ
ے اٹک کے قریب ایک ایلچی کو جو آپ کے پاس سفارت لئے ہوئے آرہا تھا
اجپوتون نے مار ڈالا۔ اُسکی آپ نے بالکل پرواہ نہ کی اور ان باغیون کو
سزا نہ دی۔ یہ بات آئین ملکداری کے بالکل خلاف ہو۔ جب خود مین آپ کے
ن آیا تب بھی آپ ایسے کھوئے ہوئے بیٹھے رہے کہ بھولے سے بھی نہ چونکے اور یہ
پوچھا کہ مین کون ہون۔ کہان سے آیا ہون اور کیون آیا ہون یہان تک کہ
ہور مین داخل ہوگیا اُسوقت بھی آپ کی طرف سے سلام و پیام کیا خود میرے
اور مزاج پرسی کا جواب تک نہ دیا گیا بعد اسکے جب آپ کے امرائے دولت
غفلت سے اچانک چونکے بھی تو اُسی نشہ غفلت کے خمار مین ذرایع صلح کو
در باب یکجہتی کو مسدود کردیا۔ میرے سد راہ ہوئے۔ مجھکو پیشقدمی سے روکا مگر
آپ کی ملاقات کا قصد مصمم کرکے چلا تھا۔ ایسے ایسے معمولی لوگون کے روکے
رکتا تھا۔ جب مین قریب پہونچ گیا تو اُن سبھون نے آپ کو اُبھار کر میرے
پر لاکے کھڑا کردیا جب آپ مقابل ہوئے تو وہ انتہائے بیوقوفی سے اپنے مورچون
در محفوظ بلکہ خود محصور ہوکر بیٹھ رہے۔ اتنا بھی خیال نہ کیا کہ اگر آپ کا دشمن شجاعت
۔ لشکر ہمت مین آپ سے زیادہ قوی ہوگا تو وہ اگر آپ کو ہر چہار طرف سے
گا۔ اسوقت آپ کو دانہ پانی بغیر ٹھہرنا دشوار ہوگا۔ اگر وہ دشمن آپ سے
قوت مین کمزور بھی ہو تو بھی یہ امر محض فضول اور بڑی بے غیرتی کا مقام ہے
آپ کا محاصرہ کرکے آپ کو مصیبتون مین پھنسا دے۔ اور اگر آپ اُسکو
حقیر اور ذلیل ہی سمجھتے تھے کہ بغیر سوچے سمجھے وہ آپ پر یورش چڑھ دوڑا ہو

تو بھی بالکل عقل کے خلاف تھا کہ آپ خود اپنے گھر بار سمیت اُس کے
مارنے کو طیار ہو گئے صرف ایک تجربہ کار افسر اُس کی سرکوبی کے لئے کافی تھا
کہ وہ اُسکو مار کاٹ کر پھینک دیتا۔ اور اگر آپ اسکو تجربہ کار جہاندیدہ سرد گرم
آزمودہ جانتے تھے تاہم یہ کوئی عقلمندی کی بات نہ تھی کہ آپ نے تمام لشکر اور
کل افسران فوج کو پہلے ہی حملے مین لا کر کھڑا کر دیا۔ آخر اُسی نادانی کا ثمرہ اُٹھایا
کہ جب بہت سے طرح آپ مصیبت کے جال مین پھنس چکے تھے تب بھی میری نیک
نیتون پر غور کیجیے کہ مین نے پیغام صلح بھیجا تاکہ اب بھی آپ مبتلاے رنج و بلا نہون
اسپر بھی آپ غافلانہ غرور اور بیوقوفانہ ارادون سے اپنے پھولے اور بھولے
بیٹھے تھے کہ میری باوقار ۔ پرقوت ۔ ذی عزت تجاویز کو سماعت نہ کیا۔ اور اپنے
حق مین فائدہ رسان باتون پر عقل سلیم سے کام نہ لیا۔ یہان تک کہ غلاف
زمین و آسمان کی مدد ۔ اسلحہ کے زور تجھنہ جنگ آزما افواج کی قوتون سے
آپ نے وہ دیکھا جو دیکھا۔

مدعا یہ ہے کہ ہمیشہ آپ کے باجگذار واجداد نامدار کا فرمان بلاد ہندوستان
سے خراج لیا کرتے تھے اور آپ نے پست ہمتی سے اپنے زمانہ سلطنت مین خود انکو
خراج یعنی چوتھ دینا گوارا کر لیا۔ اور ایسی قہار اور وسیع پرشوکت سلطنت کو ان ہی
برسون کے عرصہ مین بالکل تباہ و برباد کر دیا۔ مگر بات یہ ہے کہ چونکہ اسنیک خاندان تیموریہ
نے خاندان صفوی اور نیز رعایاے فارس کو نہ تو کوئی نقصان پہونچایا ہے اور نہ
کوئی گستاخی ہی کی ہے پس اسی کی یہ رعایت ہے کہ مین سلطنت تو آپ سے چھین لینا
نہین چاہتا مگر چونکہ آپ کی بے پروائی اور عجب و تکبر کی وجہ سے مجھکو دور دراز
سفر گوارا کرکے اتنی دور آنا پڑا ہے اور اس طے مسافت مین بہت زر کثیر صرف ہو گیا ہے
اور نیز میری فوج کے آدمی بھی بڑے بڑے لمبے کوچ اور دھاوا کرتے کرتے
تنگ آ گئے ہین اور انکو رسد کی بھی بہت بڑی ضرورت درپیش ہے اسواسطے مین
پایۂ تخت دلی تک جاؤنگا اور چند روز تک فوج کو آرام پہونچانے کی غرض سے
وہان ٹھہرونگا۔ اور وہان بڑی ضرورت یہ بھی ہے کہ نظام الملک سعادت خان نے
کچھ پیشکش دینے کا وعدہ کیا ہے وہ اس سے وہان پہونچکر وصول کرونگا۔ اسکے

ـے جائین اور آپ کا کام"
ـشاہ اس تقریر کو بالکل سکوت وخاموشی کے ساتھ سنتا رہا جس سے صاف
تھا کہ سخت پریشان وپشیمان ہے۔ اس گفتگو کے وقت جاوید خان بہروز خان
ـالدین خان کے سوا اور کوئی موجود نہ تھا۔ محمد شاہ وہان سے اٹھکر قریب
ـخیمہ کو واپس آیا۔ یہان بعض افسرون نے گرانی نماہ کے بارہ مین یون
ـت کی۔ حکم دیا کہ لوٹ لو۔ بازار لٹ جانے سے اور بھی ہڑتال مچ گئی
ـدہ اول وقت صبح کو وزیر الممالک۔ نظام الملک عظیم اللہ خان قمر الدین خان
ـر نادر شاہ کے دربار مین حاضر ہوئے ضروری معاملات پر گفتگو رہی۔ بادشاہ
ـت کے وقت ایک شیروانی۔ ایک نیم آستین۔ اور ایک گھوڑا نظام الملک کو
ـباقی اور سردارون کو ایک ایک شیروانی اور ایک ایک نیم آستین مرحمت
ـدہ تمام سردار رخصت ہوکر ۹ بجے شب کو اپنے بادشاہ کی خدمت مین
ـے اور حالِ سرگذشت بادشاہ کے حضور مین عرض کردی جو رموز سلطنت
ـے مخفی رکھی گئی۔ اسی روز بادشاہ کے بیلدارون کو حکم دیا کہ تمام
ـکی لاشون کو نہ زمین دبادین۔ ان عدم رسیدون کی لاشین ستر ہزار
ـرسات کوس تک پھیلی ہوئی پڑی تھین۔ بیلدارون نے بالکل بے پروائی
ـیا۔ لاشون پر برائے نام تھوڑی تھوڑی مٹی ڈال کر کچھ کھلی کچھ ڈھکی
ـچلے آئے۔ ان تیغ جفا کے شہیدون پر کیسی حسرت ویاس بیکسی۔ بے بسی
ـکہ بیچارون کو کفن کیسا قبر تک نصیب نہین۔ یونہین کھلے ہوئے
ـن کتون۔ گیدڑون کی نذر ہین۔
ـیہ بھی مشہور ہوا کہ نادر شاہ کی طرف چارسو مقتول اور سات سو مجروح
ـے۔ اس مقتل بادشاہ کے حکم سے اسی شب کو لوگ آئے اور راتون
ـن کرکے چلے گئے۔ یہی وجہ ہے کہ ان مقتولون کی تعداد کا ٹھیک اندازہ
ـہ سکتا نہین ہاتھی بھی مارے گئے تھے۔
ـشاہ کے لشکر مین اس روز سے غلہ بالکل میسر نہ آتا تھا ہزار خرابی ایک روپیہ کا
ـسیر گیہون اور دو چار روپیہ سیر گھی دستیاب ہوتا تھا۔ اوسیہ [illegible]

کہ پڑاؤ پر کوئی دکاندار خوف کے مارے نہ آتا اور نہ کوئی سپاہی مورچہ سے باہر جاسکتا تھا۔

نادرشاہ کی طرف فراہمی غلہ کا یہ انتظام تھا کہ ہزارون سپاہی تیس چالیس کوس کا دھاوا لگاتے اور جہان سے پاتے زبردستی سینہ زوری سے لوٹ لاٹ کرلے آتے اور اپنے کیمپ مین انبار لگادیتے تھے لہذا گیہون روپیہ کا ۱۲ سیر بکتا تھا۔ صرف اس روزمرہ کی لوٹ مار کے ذریعہ سے چودہ پندرہ ہزار آدمی نادر کی خونخوار جابر ظالم فوج کے ہاتھون کام آئے۔

۲۲- ذیقعدہ | قاسم بیگ خان وزیر نادرشاہ کی طرف سے آکر نظام الملک کے ساتھ شام تک ٹھہرا۔ پھر اپنے کیمپ کو واپس گیا۔

۲۳- ذیقعدہ | آج محمد شاہ کا لشکر کیمپ نادرشاہ کے مقابل مین کرنال کی طرف ہٹالیا گیا۔ قزلباشی سوار آئے۔ ۲۷- ہاتھی اور پچیس اونٹ لے گئے۔

۲۴- ذیقعدہ | نادر کے دربار مین نظام الملک طلب ہوا اور پانچ آدمیون کے ساتھ اُسکو وہین رہنے کا حکم ہوا۔ بہت سے قزلباش تھانیسر کو بھیجے گئے۔ رعایا کو لوٹا مارا اور قتل کیا۔ اور بہت سا مال غنیمت لیکر اپنے پڑاؤ پر واپس آگئے محمد شاہ کے لشکر مین گرانی غلہ کی یہ نوبت پہونچی کہ اول تو غلہ ملتا ہی نہ تھا اور جو ملبھی جاتا تھا تو ڈھائی تین روپیہ سیر اسکی قیمت ہوتی تھی۔

رات کو ۹ بجے وزیر الممالک کے پاس نادرشاہ کا بدین مضمون فرمان آیا "قمرالدین خان وزیر کو معلوم ہو کہ کل محمد شاہ۔ سربلند خان۔ محمد خان بنگش اور عظیم اللہ خان حضور مین آدینگے لہذا تم اپنے تمام آدمیون کی خبرداری رکھو کہ ادھر اُدھر چلتے نہون۔ جب انتظامون سے فرصت کرلو تو تم بھی حاضر ہو" اس فرمان کے پہونچنے سے محمد شاہ کے دربار مین کھلبلی پڑگئی۔ سربلند خان اور دیگر امرا کو بلوا بھیجا۔ آدھی رات تک کونسل رہی مگر کوئی تدبیر کوئی مشورہ مفید نہ ٹھہرا۔ آخر کار بادشاہ نے مجبور ہوکر کہا کہ "کار از حد گذشت" ان تین باتون مین سے ہم کو ایک بات اب ضروری اختیار کرلینا چاہیے۔ اول یا تو کل ایک آخری حملہ کرکے دیکھ لین کہ پانسہ تقدیر کس کا جنبہ کرتا ہے یا ایک جرعہ زہر قاتل سے ہم کو کل تفکرات اور مصائب

کا خاتمہ کردینا چاہیئے۔ سوم یا نادر ہم سے جو جو شرطین کرے سب کو سر تسلیم جھکا کر مان لینا چاہیئے۔ رباعی

سرمد گلہ اختصار مے باید کرد — یک کار ازین دو کارمے باید کرد
یا تن برضائے دوست می باید داد — یا جان بفدائے یار مے باید کرد

مگر محمد شاہ کا رجحان طبیعت اخیری فیصلہ یعنی اپنے تئین نادر کے قبضہ اختیار مین دینے کا تھا۔

۲۵-ذیقعدہ | نادر کے پاس سے ایک شقہ سربلند خان کے نام اس مضمون کا آیا "سربلند خان حفاظت اور خیریت سے رہو۔ محمد شاہ کے آنے سے پیشتر تم یہان فوراً آجاؤ"

۲۶-ذیقعدہ | سربلند خان اپنے بادشاہ سے اجازت لیکر خانہ زاد خان اور تین سوار چار پانچ دیگر ملازمین کے ساتھ نادر کے کیمپ مین داخل ہوا بارگاہ شاہی سے قریب سعادت خان کے متصل ایک چھوٹا ساخیمہ اپنے لئے نصب کیا۔

۹ بجے صبح کو نادرشاہ کے حکم کے موافق محمد شاہ تخت روان پر سوار ہوکر جس پر ایک چترشاہی بھی سایہ فگن تھا امیرخان۔ اقبال خان اور چند خواجہ سراؤن کے ساتھ نادرشاہ کے خیمہ کی طرف روانہ ہوا۔

یہان ایک روز قبل سے محمد شاہ کے واسطے ایک وسیع خیمہ نصب ہوگیا تھا چنانچہ بروقت ملاقات محمد شاہ سے کہا گیا۔ کہ آپ جسقدر آدمی چاہتے ہون اپنے ہمراہ لیکر اس خیمہ مین رہیئے۔ اور خیمہ کے گرد ایک ہزار قزلباشون کا جنگی پہرہ مقرر کردیا۔ بجے شب کو نادر نے محمد شاہ کو اپنے خیمہ مین طلب کرکے تین گھنٹہ کی نشست کے بعد رخصت کیا اور حکم دیا کہ امراے بادشاہی مین سے کوئی شخص بادشاہ کے پاس جانے نہ پائے۔

۲۷-ذیقعدہ | نادرشاہ نے سربلند خان کو دربار مین طلب کرکے حکم دیا کہ دوسو سوار توپچی باشی اور دوسو سوار نانچی باشی کو اپنے ہمراہ لیکر بادشاہی کیمپ مین جاؤ اور توپچی باشی کو یہ حکم ملا کہ سعدالدین خان کی مدد سے بادشاہ اور دیگر امرا کی

توپین چھین لو۔ اور نسقچی باشی کو حکم دیا کہ خزانہ۔ جواہرات۔ توشہ خانہ۔ اسلحہ اور دیگر اسلحہ بادشاہی اور تمام مقتولین امرا کے لیلو۔ اور محمد شاہ کے پاس اسکے بیٹے سلطان احمد اور ملکہ زمانیہ بادشاہ بیگم کو بھیجیں۔ قمر الدین خان وزیر الملک اور سعد الدین خان کے نام یہ حکم جاری کیا کہ پرانے نوکر اور سپاہی اپنی اپنی جگہ پر بدستور نوکر رہیں اور ساتھ چلے آئیں۔ باقی تمام بہیر و شاگرد پیشہ جہان چاہیں چلے جاویں چنانچہ اُن تمام احکامات کی فوراً تعمیل ہوئی اور دیگر محلات شاہی بھی محمد شاہ کے خیمہ میں بھیجدیے گئے۔ اس روز محمد شاہ کی لشکرگاہ میں بڑی بے انتظامی رہی اسباب غنیمت مع دوسو ضرب توپ اُن کے گھوڑے گاڑیوں سمیت اور محمد شاہ توپخانہ کے ایک ہزار سوار دو ہزار قزلباشوں کی نگرانی میں براہ کابل قندھار بھیجے گئے۔ اس دن نادر شاہ نے اپنی فوج کے ہر ایک سپاہی نوکر۔ خدمتگار کو سہ ماہہ تنخواہ انعام میں عطا کی جیسا کہ اس سے پہلے تسخیر قندھار کے وقت بھی فوج کے ساتھ اس قسم کی رعایت ہو چکی تھی۔

۲۹۔ ذیقعدہ آج صبح کو طہماسپ خان وکیل چار ہزار سوار اور بندوقچیوں کے ساتھ قلعہ شاہجہان آباد کی تسخیر کی غرض سے بھیجا گیا۔ اور سعادت خان شاہی سامان اور مال و اسباب کی حفاظت اور عظیم اللہ خان انتظام دربار کے واسطے مع آدمیوں اور اسباب کے چند نسقچی سواروں کی ہمراہی میں روانہ کیے۔ اور سخت تاکیدی حکم دیا گیا کہ شہر والوں کو کوئی نقصان نہ پہونچے۔

## نادر شاہ شاہجہان آباد کو روانہ ہوا

یکم ذالحجہ نادر شاہ نے خود شاہجہان آباد کے کوچ کی طیاری کر دی۔ دوسرے دن صبح کو بیس ہزار منتخب سوار اور چار ہزار قرق پوش محلات شاہی کی ہمراہی میں

لہ فارسی میں قرق اس جماعت کو کہتے ہیں کہ حالت سفر میں شاہی محلات کے ہمراہ کچھ آگے دورباش کے طور پر آگے روانہ کر دیے جاتے ہیں تاکہ منادی کرتے ہوئے چلے جاویں کہ آدمی اس راستہ سے نہ گذرے اب اس منادی کے بعد اگر کوئی مرد یا لڑکا اپنی جان سے اس راستہ میں آنکلا تو اسکو قتل کر ڈالتے ہیں یا کسی سخت عذاب میں مبتلا کرتے ہیں۔

روانہ ہوئے۔ یہ دونون جماعتین ایک پرتاب کے فاصلہ سے چلتی تھین۔ محلات شاہی کے عقب مین نادر شاہ اور نادر شاہ کے پیچھے ایک کوس کے فاصلہ پر محمد شاہ دس ہزار قزلباش سوار اور دو ہزار خرق پوش کی نگرانی مین ساتھ ساتھ چلا۔ محمد شاہ کے ایک جانب سربلند خان اپنے آدمیون اور اسباب سمیت تھا۔ اور دوسری جانب نظام الملک اور قمر الدین خان وزیر الممالک مع اپنے آدمیون اور اسباب کے۔ اور اسکے دوسری جانب محمد خان بنگش پاؤ کوس یا آدھ کوس کے فاصلہ سے اور ان ہر ایک کے بیچ بیچ مین سواران قزلباش اور دیگر جملہ سردار و امرا ہر ایک الگ الگ راستون پر جو انکے واسطے مقرر کر دیے گئے تھے روانہ ہوئے۔ اس جنگی اور شاہی قافلہ کے کوچ مین پانچ کوس کا طول اور تین کوس کے عرض کا رقبہ زمین گھرا ہوا تھا۔ پانچ روز کے عرصہ مین سون پت پہونچا۔ اس طولانی اور عریض سیلاب مین جو آدمی سامنے پڑگیا تلوار کے گھاٹ اتار اگیا۔ سیکڑون آدمی جان سے مارے گئے۔ سون پت اور پانی پت کو بھی لوٹ سے محفوظ نہ چھوڑا۔

۶۔ ذی الحجہ یوم سہ شنبہ یہ پر شوکت قافلہ سون پت سے روانہ ہو کر مقام نریلا مین پہونچا شب کو سربلند خان نے ناسازی طبیعت کا بہانہ کر کے اجازت حاصل کرلی اور سب سے پہلے اپنے گھر پہونچگیا۔

۷۔ ذی الحجہ یوم چہار شنبہ نادر شاہ مع اپنی فوج ظفر موج کے دہلی مین پہونچگیا۔

۸۔ ذی الحجہ یوم پنجشنبہ محمد شاہ نادر شاہ کے حکم سے تخت روان پر بیٹھکر دو نشان اور دو سو سوار اور پیادے ہمراہ لیکر چار ہزار قزلباشون کی نگرانی مین داخل ہوا اور علیش محل کے سلیمان برج اور رنگ محل وغیرہ مین ٹھہرنے کو جگہ دی گئی چونکہ نادر شاہ نے قبل سے سن رکھا تھا کہ شہر دہلی کے آدمی کینہ جو۔ دغا باز۔ اور بد مزاج ہین لہذا رات کو حزم و احتیاط سے خود قلعہ مین داخل نہوا صبح کے وقت بیس ہزار سوارون کی جمعیت سے بڑی خبرداری اور ہوشیاری کے ساتھ قلعہ مین پہونچا اور باقی فوج کو بیرون شہر چھوڑ آیا۔ محمد شاہ استقبال کر کے لے گیا اور دونون فرمانروایان سلطنت نے ایک ساتھ بیٹھکر ناشتہ نوش جان فرمایا۔ شام

ہونے تک باہم محفل مجالست اور مکالمت گرم رہی - نادرشاہ بڑی مہربانی اور گرمجوشی سے پیش آیا - اور بہت ہی جلد احکامات نافذ کیئے کہ ہمارے سپاہیوں میں سے کوئی خبردار شہر والوں کو کسی قسم کی ایذا نہ دے اور نسقچیوں کو حکم دیا کہ اگر کوئی سپاہی اس حکم کی خلاف ورزی کرے تو ناک کان کاٹ ڈالنا اور لاٹھیوں اور بانسوں سے پٹوانا اس قسم کی کوئی سزا اُسکے حق میں اُٹھا نہ رکھی جاوے - مگر چونکہ شہر والے خود ہی اُنکی وحشت ناک - خونخوار - بھیانک - ڈراونی صورتیں دیکھ دیکھکر بھاگتے اور چھپتے پھرتے تھے - اس وجہ سے نہ ان لوگوں سے کسی باشندۂ شہر نے بات چیت کی اور نہ اونکے کسی معاملات میں شریک ہوے بلکہ خود ہی الگ تھلگ رہے - لہذا ان کے لیئے کوئی ایسی سخت نافذ شدہ سزاؤں کا موقع ہی نہیں آیا - نادرشاہ کو بھی حیات بخش لعل باغ - خواص پورہ - اور رنگ محل میں فروکش ہوا اور مصطفیٰ خان مرزا طہماسپ خان جعفر خان - ابراہیم خان وغیرہ امراے نادرشاہ حویلی روشن الدولہ باغ بیگم صاحبہ باغ ہزاری میں قیام پذیر ہوئے - اور قاسم بیگ وزیر نے قلعہ کے اندر اُس مقام پر کہ جہاں محمد شاہ کا میر آتش یعنی داروغہ توپ خانہ رہتا تھا قیام کیا -

۹ ذی الحجہ یوم جمعہ

رات کو نادرشاہ نے سعادت خان کو دربار میں طلب کیا اور پیشکش والے روپیہ کا بڑی سختی سے متقاضی ہوا - سر دربار فحش الفاظ میں مغلظات گالیاں دیں - اُسی کی صبح کو سعادت خان دلی کے رندوں کا ٹھیکہ بغل میں دبا اور نمک حرامی کا داغ ماتھے پر لگائے ٹھنڈے ٹھنڈے ملک عدم کو سدھارا بعضوں کا قول ہے انتہاے ندامت اور صدمہ میں زہر کھا لیا - اور بعضے کہتے ہیں کہ شدت وجع پا سے جان دی وہ کسی طرح مرا - مگر ہم یہی کہینگے کہ نمک حرامی اور محسن کشی کسی کو نہیں پھلتی - اُسی کا یہ ثمرہ ملا - نادر ایسا سخت گیر وہ بھلا مرنے پر بھی کب چھوڑنے والا تھا - حکم دیا کہ اُس نمک حرام کی ساری جائداد ضبط کرو - چنانچہ کل مال و متاع ضبط ہوکر نادر شاہ کے خزانہ

---

؎ یہ وہ بیس کروڑ روپیہ جو سعادت خان نے وعدہ کیا تھا کہ اگر آپ میری رائے پر عمل کریں تو بیس کروڑ روپیہ ہندوستان سے تحصیل کرا کے خزانہ میں بھجرونگا -

ہوا جو دو کرور کا نکلا یہ خیر خواہی کا صلہ ملا۔

# دہلی کا قتل عام

یوم شنبہ۔ عید اضحیٰ کے دن سربلند خان قلعہ مین طلب کیا گیا۔ یہان
خان وکیل مصطفےٰ خان عرض بیگی۔ نظام الملک اور قمرالدین خان کے
م دن مشورہ رہا کہ زر پیشکش کیونکر فراہم کیا جاوے۔
کے وقت طہماسپ خان نے غلہ کی منڈی مین نانچیون کو بھیجا کہ دوکانین
اور غلہ کا نرخ طے کردین۔ چنانچہ گیہون کا نرخ فی روپیہ دس سیر قرار پایا گیہون
خ بیوپاریان غلہ کے بالکل خلاف تھا۔ بعد شام کے وقت انھون نے اوباشان
لیا۔ جسکے علاوہ بہت سے ایسے لوگ جو نادر کے خلاف تھے آکر جمع ہوگئے
یون اور کئی ایک قزلباشون کو جو غلہ خریدنے آئے تھے مار ڈالا۔ بعد مغرب
ہی کہ نادر شاہ قید کرلیا گیا۔ بعضون نے خبر اڑائی کہ اسکو زہر دیا گیا۔ کوئی
تا تھا کہ تپنچہ سے مارا گیا۔ کوئی بیہودہ سرا تھا کہ عظیم اللہ خان نے پیش
ونک دی۔ غرض کہ جتنے منہ تھے اتنی باتین تھین۔ یہ اڑتے ہی تمام شہر
ہنگامہ برپا ہوگیا۔ شہر کے سپاہی۔ شہر کے اوباش بدمعاش جتنے تھے سب
ہو گئے۔ اور جنگی اور جسقدر ہتھیار مل سکے لیکر قلعہ کی طرف موج دریا
نہ چڑھ آئے اور گھنگھور گھٹاؤن کی طرح برس پڑے۔ نادر شاہ کے ان
ہیون کو جو بیرون قلعہ متعین تھے جہانتک مل سکے کاٹ کر ڈال دیا۔ باقی
ہی کچھ قلعہ کے اندر چلے گئے اور کچھ اس ریتی کی طرف جو قلعہ اور دریاے جمنا
بیان واقع ہے بھاگ گئے۔ وہ قزلباش جو خاندوران کے محل یا اور بڑی
ڑیون مین ٹھہرے ہوئے تھے بڑی خبرداری سے تمام رات پہرہ دیا کئے
سی توپین بندوقین اور رسد قلعہ اور بڑے بڑے اونچے مکانون سے سر
تا کہ اوباشان شہر کی جماعتین منتشر ہوجائین اور پاس آنے نہ پاوین

اوباشون کے سرغنہ سید نیاز خان۔ شہ زور خان۔ رہبان خان وغیرہ تھے انھین
ہی سے تمام اوباشون نے جمع ہوکر فساد برپا کردیا۔

مگر اُنکی تعداد ایک ٹڈی دل تھی کہ لمحہ بلمحہ بڑھتی ہی جاتی تھی۔ قمرالدین خان وزیر کے داماد شہنواز خان نے بہت سے ناچخیون کو جنکو اپنے مکان کی حفاظت کے واسطے چھپایا تھا ایک کوٹھری مین بند کرکے آگ لگادی سب جلکر خاک سیاہ ہوگئے۔

۱۱- ذی الحجہ یوم یکشنبہ | ۸- بجے صبح کو عین اُس حالت مین جبکہ ہنگامہ بڑھتا جاتا تھا نادرشاہ غیظ مین آکر گھوڑے پر سوار ہوا اور قلعہ سے باہر نکلکر آتش فساد فرو کرنیکی غرض سے چاندنی چوک مین آیا۔ اثناء راہ مین اپنے اُن سپاہیون کی لاشین جابجا پڑی ہوئی دیکھین جو رات کو اوباشون کے سفاک ہاتھون سے ذبح کئے گئے تھے۔ اس واقعہ کو دیکھکر ایک بہت ہی قوی خونخوار اور جرار جماعت کو مقرر کیا کہ اُس بلوہ کے بھڑکتے ہوئے شعلون کو دبادین اور ساتھ ہی یہ بھی کہدیا کہ دیگر حالی دھمکی چشم نمائی اور جائز ذریعون سے کام نہ نکلے تو تم بھی انکو قتل کرو۔ مگر اتنا ضرور خیال رکھو کہ جو لوگ اس فساد مین شریک نہین ہین انکو کسی قسم کا نقصان اور ایذا نہ پہونچے۔ اس مقررہ جماعت نے پہلے تو حسب الحکم نادر بہت ہی آہستگی دلجوئی اور نرمی سے کام لیا جس سے اوباشون کے اور بھی حوصلے بڑھگئے۔ اور تیر اندازی بان اور تیرون کا مینھ برسانا شروع کردیا۔ نادرشاہ کوتوالی چبوترہ کے قریب روشن الدولہ کی مسجد مین جاکر بیٹھ گیا۔ گرد و نواح مسجد کے باشندے مسجد کی فصیل اور مینارون پر چڑھ چڑھکر چونادر پر۔ اینٹ۔ پتھر۔ ڈھیلے پھینکنے لگے۔ بلکہ کسی منچلے اوباش نے نادرشاہ کو نشانہ بناکر بندوق سر کی مگر چونکہ نادر کو ابھی لاکھون آدمیون کے خون کا دریا بہانا اور بہت مظلمہ اپنے سر لینا بدا تھا بال بال بچ گیا۔ لیکن اُسکے ایک افسر کا جو قریب ہی کھڑا تھا اس ضرب سے کام تمام ہوگیا۔ جب یہانتک نوبت پہونچی۔ تو اُسکے نہایت غضب اور جلال کی کچھ حد نہ رہی۔ فرط غصہ سے چہرہ تمتما گیا آنکھین سرخ خون کبوتر ہوگئین اور معًا قتل عام کا حکم دیدیا۔ بس اسوقت کی حالت ناگفتہ بہ ہے۔ ہلچل مچ گئی۔ قیامت کبری کا نمونہ سامنے کھڑا ہوگیا۔ غضب الہی ٹوٹ پڑا۔ سرا فراز دو سے لیکر سرائی عیدگاہ تک جو تین کوس کے رقبہ زمین کے اندر ہے اور ایک طرف چتلی قبر تک اور دوسری طرف تمباکو منڈی اور مٹھائی

والے پل تک ان تمام مقامات مین قتل عام کا بازار گرم ہوا۔ لڑکا بوڑھا۔ جوان مرد یا عورت جو ملا مار مار کر زمین پر ڈالدیا۔ کشتون کے پشتے لگا دیے۔ ہزارون سر سر راہ ٹھوکر ین کھاتے پھرتے تھے۔ دھڑ دھڑا دھڑ زمین پر گرتے جاتے تھے۔ گھر کے نابدانون بازار کی موریون سے خون کی ندیان جاری ہوگئین۔ ہزارون لاکھون کو مار کر بھی ان ظالم سفاک بے رحم۔ غضبناک قاتلون کو کسی طرح سیری نہ تھی ہر ایک بیکس مظلوم پر اس طرح جھپٹ کر جا پہونچتے تھے جیسے کوئی بھوکا شیر بکریون پر جا پڑتا ہے۔ بازارون کی گلیان۔ خانم کا بازار۔ گرد نواح جامع مسجد۔ روٹی بازار جوہری بازار سب لوٹ لے گئے۔ اکثر مقامات کو آگ لگا کر پھونکدیا۔ بڑی بڑی عمارتون کو کھودا۔ لوٹا۔ پھونکا۔ عورتون کو بیوہ بچون کو یتیم بنایا۔ اسیر کر چین نہ لیا۔ اسیر کیا۔ معرکہ کربلا کا نمونہ نظرون کے سامنے پھر گیا۔ وہ پردہ نشین عورتین جنکو اپنے ترشے ہوے ناخنون کو علانیہ پھینکدینے مین حجاب ہوتا تھا۔ آج وہی عورتین ان سنگدلون کے پنجہ مین کھلے سر برہنہ پا گرفتار تھین جنکو وہ نہایت بیدردی کے ساتھ گھسیٹے ہوئے لیے جاتے تھے۔ تمام شہر مین ایک کہرام مچا ہوا تھا مگر کوئی فریاد کا پہونچنے والا نہ تھا۔ آہ گویا ان ظلم کی مجسم تصویرون کو خدا نے رحم و ہمدردی کے لئیے پیدا ہی نہ کیا تھا۔ جب لطف علی خان یعنی وہ افسر جو قتل و غارت کے واسطے محلہ سعد اللہ خان اور دلی دروازہ کی طرف مقرر ہوا تھا لوٹ مار کرتا ہوا سربلند خان کے مکان کے برابر پہونچا وہ بڑے تعجب اور خوف کے ساتھ گھر سے نکلا اور کہا کہ "اس طرف کے آدمیون کا مطلق قصور نہین ہے کیونکہ یہ لوگ اس بلوہ مین بالکل شریک نہین ہین" اور کچھ روپیہ بھی دینے کا وعدہ کرکے ان غارتگرون کو واپس بھیجا۔

مگر دیگر مقامات مین قتل و غارت اور آتش زدگی کا قیامت خیز ہنگامہ وحشیانہ طریقہ سے بدستور جاری رہا۔

قتل عام کے شروع ہوتے ہی بلوائی لوگ تو فوراً کافور ہو گئے آئی گئی بیچارے مظلوم ناکردہ گناہ۔ دکاندار و بازارون مین معزز شرفا۔ اعلی خاندان والون اور رؤسا پر آ بنی۔

چنانچہ ایک باعزت اور مقتدر شریف کے پردۂ محذرات مین بیس باعصمت عورتین تھین اُسنے شرم ناموس اور غیرت عفت کے شریفانہ خیال کی وجہ سے اُن تمام عورتون کو ایک مقام مین اکٹھا کرکے آگ لگادی جب یہ ظالم قزلباش اُسکی طرف سے گذر گئے۔ اور اُسکے مکان سے کچھ تعرض نہ کیا تو اُسنے خود ان کو دولت کی چاٹ ولاکر اپنے مکان کے اندر بلالیا اور تمام مال و متاع لٹوا دیا جب اس حالت پر بھی قزلباش اُسکی جان کے خواہان ہوئے تو مجبوراً اُسنے اپنے ہاتھ سے اپنا کام تمام کردیا۔ نادرشاہ یہ بے رحمانہ حکم دیکر قلعہ کو واپس آیا۔ دو بجے دن کے قریب محمد شاہ اور نظام الملک اُسکے پاس گئے اور بہزار منت اور سماجت یہ ہنگامۂ گیرودار موقوف کرایا۔ چنانچہ نادر کے حکم سے منادی ہوئی کہ اب باشندگان شہر کو امان دیجاے اور اب اُنکے جان و مال سے کچھ تعرض نہ کیا جائے۔

اس خانخان خراب ہنگامہ کی نسبت مشہور ہے کہ بہت سے لوگ مضطر و پریشان کسی عارف اللہ گوشہ نشین کی خدمت مین دوڑے گئے اور بحال زار عرض کیا کہ یا حضرت ہم لوگون پر قہر آسمان ٹوٹ پڑا آپ للہ دعا کیجیے کہ جو خونخوار سفاک نادر کے ہاتھ سے امان ملے۔ اُن بزرگوار نے حسرت و افسوس کے لہجہ مین فرمایا کہ۔

مصرعہ شامت اعمال ماصورت نادر گرفت۔ میان یہ اپنے ہی اعمالون کا نتیجہ ہے غرضکہ آٹھ بجے صبح سے تین بجے شام تک معرکہ قتل اور غارت گرم رہا۔ قزلباش چار سو سے کچھ زیادہ کام آئے۔ اور باشندگان شہر کے کشتون کی تعداد ایک لاکھ بیس ہزار اور بقول بعض مورخ ڈیڑھ لاکھ تھے۔ مال غنیمت اور زر نقد کچھ نادرشاہ کے پلے پڑا اور زیادہ حصہ آگ کی نذر ہوا۔ اہل ہنود کے مکانات مین جہان کہین ایک بھی زندہ بچ گیا تھا۔ تین تین چار چار لاشون کو جمع کرکے اُنکو بھی جلادیا۔

۱۲۔ ذی الحجہ اسیران ستم جنمین خاصکر عورتین تھین اپنے اپنے گھرونکو واپس اُئین رہا شدہ عورت مرد پچاس ہزار تھے۔ رہائی کے بعد ان عورتون مین سے دس ہزار عورتون نے فرط غیرت سے کنوون مین گر کر جانین دیدین ان مین سے بعض بعض دو تین روز

کے بعد زندہ نکالی گئین - جن کی آنکھون سے آنسو جاری تھے اور اُنکی وہ بری حالت تھی جو دیکھی نجاتی تھی -

۱۳ ذی الحجہ | سپاہی جنکو نادر شاہ نے روح اللہ کی سرا سے والی توپ چھین لینے کو بھیجا تھا وہ سب کے سب مارے گئے - دوبارہ کثیر جماعت سے ہزار سپاہی روانہ کئے گئے جنھون نے وہان پہونچکر پانچ چھ ہزار آدمیون کو تہ تیغ بیدریغ کیا اور بڑے بڑے افسرون - ہزاریون - اور تین ہزار توپ خانہ کے آدمیون کو پکڑلائے -

آج شیدی فولاد خان کو کوتوالی کا خلعت عطا ہوا - اور ڈھنڈھورا پٹ گیا کہ اب سپاہیون مطلق خوف نہ کرین اور اپنے اپنے کاروبار مین مصروف ہون - سعادت خان متوفی کا ال واسباب ضبط ہوا - نظام الملک اور قمرالدین خان وزیر نے کچھ زر نقد اور مال و سباب پیشکش کیا جو داخل فہرست کیا گیا - خان دوران مرحوم کی جائداد بھی ضبطی ین آئی جسکا چار کرور روپیہ کا تخمینہ کیا گیا -

در کے حکم سے دستہ فوج شہر کے چار طرف اور دریا کے کنارے اور قلعہ کی سامنے الی ریتی پر مقرر کئے گئے اور یہ اس غرض سے کہ کوئی شخص بلا اجازت شہر سے ہر جانے نہ پائے مگر داخل شہر ہونیوالا روکا نہ جائے -

وح اللہ کی سرا سے جو قیدی گرفتار ہوکر آئے تھے اُنکے سر کٹوا کر ریتی مین پھکوا دیے گئے -

۱۴- ذی الحجہ | کچھ کوچہ گرد فقیرون نے چاہا کہ باہر جاکر بھیک مانگ کر اپنا پیٹ لائین پہرہ والون نے ان غریب مسکینون کے ناک کان کاٹکر پھر شہر کو واپس بھیجا

۱۵- ذی الحجہ | جب گلی کوچون مین سڑا ہند پھیلی کہ ناک نہ دی گئی تو لاشین اٹھوائی گئین - نون کے پیر مین رسی باندھ باندھ کر مرے ہوئے کتون کی طرح گھسیٹتے ہوئے شہر کے ہر پھنکوا دیا اور اکثرون کو دریا مین بہا دیا - ہندؤون کی لاشون کو چالیس چالیس پچاس پاس ایک جاکر کے مکان کے گرائے ہوئے لٹھون اور دھنیون سے جلوا دیا -

- ذی الحجہ | نادر شاہ نے ایک خاص چاپا (دربکلدہ) فرمان دے کر فارس کو روانہ جسکا یہ مضمون تھا کہ "تمام ممالک محروسہ فارس کو تین سال کی مالگزاری معاف کی اسی دن سپاہیون کو بقایا تنخواہ جس کی تعداد چار کرور اٹھاسی لاکھ تھی

بیباق کی گئی۔ علاوہ اسکے ایک سال کی پیشگی اور ششماہی تنخواہ ہر ایک عہدہ کے ملازم اور نوکر کو انعام مین عطا ہوئی۔

شار محمد خان ایک ہزار قزلباشون کی جماعت سے سعادت خان کا خزانہ لینے کی غرض سے صوبۂ اودھ کو بھیجا گیا جو لکھنؤ سے خزانہ لیکر ۲۵۔ محرم مطابق ۲۳۔ اپریل کو واپس آگیا جسکی تعداد اسی لاکھ روپیہ تھی۔

فتح دہلی کی مسرت مین ایک جشن ترتیب دیا گیا۔ ارباب طرب نے ناسازیِ زمانہ کی موافقت مین ساز ملاکر شادیانہ الاپنا شروع کیا۔ نور بائی نے حسب حال یہ غزل شروع کی ؎

دلربایانہ دگر بر سر ناز آمدۂ
از دل ما چہ بجا ماند کہ باز آمدۂ

نادر شاہ نے نہایت محظوظ ہوکر چار ہزار زر نقد انعام دیکر حکم دیا کہ ان کو ایران لے چلیں ایران کا نام سنتے ہی نور بائی کے حواس جاتے رہے۔ اسہال شروع ہوے بیماری نے طول کھینچا قریب تھا کہ جان شیرین اُسکے تن نازنین سے مفارقت کرجاے۔ آخرکار تبلیس تمارض سے اُس خونخوار پلنگ کے چنگل سے نجات پائی اور پھر تازہ جان مین جان آئی۔

اسی حالت مین نادر شاہ دردسر مین مبتلا ہوا۔ جو لحمہ بلحمہ بڑھتا گیا۔ ہمراہی طبیب نے ہر چند معالجہ کیا سود مند نہوا۔ آخرکار محمد شاہی طبیب[1] حکیم علوی خان کو طلب کیا۔ حکیم موصوف نے بعد دریافت حقیقت حاضری مین تساہل کیا۔ یہان حکم پر حکم جاری ہونا شروع ہوگئے ہرکارون کی ڈاک بیٹھ گئی۔

---

[1] معتمد الملک سید علوی خان بن حکیم محمد ہادی ابن سید مظفر الدین حسین علوی حضرت امام محمد بن حنیفہ رضی اللہ عنہم کا اصلی نام محمد ہاشم تھا حکیم ممدوح کی والدہ ماجدہ کا نام حنیفہ ہے سید مظفر الدین حسین علوی کہ خراسان کے بہت بڑے طبیب اور فاضل زمانہ دار العلم شیراز مین مسکن گزین ہوے اسی زمانہ سے خطۂ پاک شیراز انکی تمام اولاد کا وطن ہوگیا علوی خان کے پدر بزرگوار حکیم محمد ہادی فن طبابت۔ جراحی۔ خوشنویسی شاعری اور نیز دیگر کمالات مین دستگاہ کامل اور قلندرانہ وضع رکھتے تھے اسی وجہ سے مرزا

نادر شاہ کا نہایت غضبناک حکم پہونچا۔ اُسوقت حکیم مذکور داخل دربار ہوا۔
اور نادر شاہ نے عتاب سے کہا "تو نہایت متمرد اور سرکش معلوم ہوتا ہے

محمد ہادی قلندر کے نام سے پکارے جاتے تھے - مرزا مذکور ایران کے مشاہیر شعرا میں شمار
کیئے گئے ہیں اور صاحب دیوان تھے۔ اُنھوں نے [illegible] ہجری میں ۹۶ برس کی عمر میں
اس دار فانی سے رحلت فرمائی اور جوار امام زادہ احمد بن حضرت موسیٰ کاظم المعروف بہ
شاہ چراغ میں مدفون ہوئے۔ حکیم مرزا محمد ہادی کے انتقال کے بعد دو لڑکے باقی رہے۔
مرزا عبد الحسین اور مرزا محمد ہاشم۔ مرزا عبد الحسین بھی اعلیٰ درجہ کا طبیب حاذق تھا چنانچہ
اُنکا کمال اس شرح سے بخوبی ظاہر ہوتا ہے جو قانونچہ پر لکھی ہے۔ میرزا محمد ہاشم اپنے
پدر بزرگوار کی خدمت میں تحصیل علوم کرنے کے علاوہ ملا لطف اللہ شیرازی اور آخوند
میحائی فسائی سے بھی کرتا رہا۔ سنہ ۱۱۱۱ھ میں جس وقت کہ سن اُنکا تیس برس کا تھا شیراز سے
روانہ ہوکر ہندوستان میں داخل ہوا اور قلعہ ستارہ میں شاہ عالمگیر بادشاہ غازی کی
ملازمت حاصل کرکے خلعت اور منصب سے سرفرازی پائی اور شہزادہ اعظم شاہ کی
خدمت میں متعین ہوا۔ حکیم محمد شفیع شوستری نے اُنکی شرافت آبائی اور کمالات ذاتی پر خیال کرکے
اپنی دختر کے ساتھ منسوب کردیا۔ اپنے کمالات کی بدولت شاہ عالم بہادر شاہ کے دوران
سلطنت میں علوی خان کا معزز خطاب پایا اور اضافہ جاگیر و منصب سے سرفراز ہوا۔
محمد شاہ کے زمانہ میں وہ معالجات مسیحائی کیئے کہ محمد شاہ نے ششش ہزاری منصب اور تین ہزار
روپیہ مقرر کردیا۔ اور خطاب میں معتمد الملک کا لقب اور اضافہ کیا۔ اب تھوڑے ہی زمانہ میں
ملکوں ملکوں شہرت ہوگئی۔ باوجود بیماروں کے ہجوم اور وفور معالجات کے تصانیف سے
بھی غافل نہیں رہا۔ جملہ تصانیف سے جمع الجوامع ایک کتاب ہے جس سے تمامی مسائل
حل ہوسکتے ہیں۔ باوجودیکہ اسی برس سے سن تجاوز کرگیا تھا۔ ہرگز عینک کا محتاج نہ تھا
اور بائیں ہمہ قوت و توانائی اور وفور جماع کے کوئی لڑکا نہیں پیدا ہوا۔

نادر شاہ جب حکیم مذکور کو اپنے ہمراہ لے گیا تو مشہور کرتے ہیں کہ دو بڑے مرض کے
علاج کیئے۔ ایک تو یہ کہ نادر شاہ کے اخیر عمر میں بوجہ ضعف پیری کے کچھ ایسی خرابی واقع
ہوگئی تھی کہ اکثر بول کے ساتھ ہی براز بھی نکلجاتا تھا۔ علوی خان کی اصلاح سے
وہ مرض دفع ہوا۔ دوسرا مرض نادر کی بیگم کو یہ تھا کہ ایک طرف کی پستان بڑھ کر

کہ اینجانب کے دربار سے ایسی طلب اور تیری طرف سے یہ غفلت"۔ علوی نے دست بستہ گذارش کی کہ حضور پر نور کے علاج میں مشغول تھا۔ اس جملہ سے نا[illegible] اور بھی پر غضب ہو کر کہنے لگا کہ یہ علاج کا نیا طریقہ ہے کہ نہ تو مریض کا سامنا [illegible] نہ دریافت مرض کیا اور نہ دوا دی۔ پھر علاج میں مشغول کیا۔ عرض کیا [illegible] حضور انور کو کیا شکایت تھی۔ کہا کہ درد سر۔ عرض کیا کہ آپ بھی وہ درد باقی ہے" و تامل کے بعد کہا کہ اب تو نہیں ہے۔ عرض کیا کہ یہی علاج تھا۔ اسوقت [illegible] بہت خوش ہوا اور سبب مرض و علاج پوچھا علوی خان نے عرض کیا کہ بعد [illegible] دہلی تسلط بلوہ کے انفراغ سے بندگان عالی کے دماغ میں مسرت اور [illegible] کے انجرات صعود کر گئے ایسے مرض کا علاج خارجی طور سے دوا کے ذر[illegible] غیر ممکن تھا۔ لہذا ضروری تھا کہ خاطر اقدس میں پھر کسی قسم کا غیظ و غضب کیا جائے وہ غلام کے دیر پہونچنے سے حاصل ہو گیا۔ اس دانائی سے نادر [illegible]

قتل تعجب کے ہو گیا تھی اور دوسری بار تشور آیا جبکہ اصلی حالت پر تھی اور بیگم کہتی تھی کہ [illegible] اور نہ دوا لگاؤنگی اگر کسی تدبیر سے صحت ہو جائے علوی خان نے ایک کمرہ میں باریک [illegible] فرش بچھوایا اور عرض کیا کہ بیگم صاحب ایک مرتبہ اس فرش پر سے گذر جائیں جب وہ [illegible] پیر رکھتی ہوئی گئی تو علوی خان نے لوگوں کی نظر بچا کر اور پیر کی رگ پہچان کر اسی [illegible] ایک نشتر چھپا دیا اور دوبارہ عرض کیا کہ ایک بار اور بیگم صاحب انھیں نشا[illegible] اپنا پیر رکھتی ہوئی تشریف لے جائیں۔ چنانچہ بیگم نے بدستور سابق انھیں نقش [illegible] جاتی ہوئی چلی نشتر اچانک پیر میں در آیا۔ بیگم فوراً چیخ کر گر پڑی اور نشتر سما گیا [illegible] سے پرستاروں نے نشتر کو نکالا۔ خون جاری ہوا فصد کھل گئی خون کا بہنا تھا کہ [illegible] برابر ہو گئے۔ بعدہ انعام و اکرام سے سرفرازی پا کر زیارت حج کے ذریعہ سے گویا [illegible] سے خلاصی پائی اور ہندوستان پہونچکر کچھ زمانہ کے بعد داعی اجل کو لبیک کہا [illegible] رمضان المبارک ۱۱۴۰ھ ہجری کو شیراز میں پیدا ہوا تھا اور ۲۵ رجب المرجب ۱۱۶۰ھ کو دار الخلافت شاہجہان آباد میں مرض استسقاء سے انتقال کیا حسب وصیت [illegible] نظام الدین اولیا قدس سرہ کے حوالی میں مدفون ہوا۔ اکثر شعراء نے انتقال کی [illegible] کہی ہیں ان میں سے ایک مصرعہ یہ ہے ع بر فلک رفت مسیحائے جدید [illegible]

محفوظ ہوکر انتہائے شفقت میں زیارت حج کے وعدہ پر اپنے ساتھ ایران لے گیا

۱۷-ذی الحجہ | نادرشاہ نے سربلندخان کو دربار میں طلب کرکے کہا "ہم خوب
سمجھتے ہیں کہ تم اپنے ضعف اور پیری کا بہانہ پیش کرکے نذر پیشکش اور زر بہا ور
ا فراہمی میں تساہل کرتے ہو۔ مگر تاہم جسقدر جلد ممکن ہو نہایت تیزی اور
مستعدی کے ساتھ مہیا کرو۔

۱۸-ذی الحجہ | سربلندخان حاضر دربار ہوا۔ اُسوقت نظام الملک اور قمرالدین خان
ربھی موجود تھے۔ طہماسپ خان اور مصطفےٰ خان نے روپیہ کا تقاضہ کیا
ربلندخان نے نظام الملک کی طرف مخاطب ہوکر کہا کہ مجھے قبل سے معلوم تھا
یک نہ ایک دن یہ روز بد پیش آنے والا ہے اور میں نے بادشاہ کی خدمت میں
اعرض کیا کہ کچھ پیشکش وغیرہ دے دلا کر اس آنے والی مصیبت کو ٹال دینا
چاہیئے مگر افسوس کہ میری ایک نہ سنی گئی بلکہ یہ خیال کیا گیا کہ عرض معروض میں
کسی قسم کی ذاتی منفعت ہے۔ اسکا نتیجہ یہ ہوا کہ آج اس مصیبت اور بے عزتی
بے عزتی کا سامنا ہوا۔ نظام الملک نے سوائے سکوت کے کچھ جواب نہ دیا۔
سپ خان نے قمرالدین خان کو مخاطب کرکے انھیں الفاظ کا اعادہ کیا جن
میں ملاقات اول کے وقت نادرشاہ نے محمد شاہ کو لعنت ملامت کی تھی
الہ مضی ما مضے اسوقت ہمارے بادشاہ روپیہ طلب کرتے ہیں۔ پس جس ذریعہ
ے ہوسکے اُسکو مہیا کردو تاکہ اس سے زیادہ کوئی بے عزتی نہو۔ سربلندخان نے
ب دیا کہ بیشک جہان سے اور جس ذریعہ سے ہوسکے گا روپیہ ہم فراہم کرینگے
ا کے بعد طہماسپ خان نے سربلندخان سے پوچھا کہ تمھارے پاس بھی کچھ روپیہ
ہے دیا کہ میرے پاس یا میرے امکان میں کچھ بھی ہوتا تو میں پہلے ہی قندھار
بھیجدیتا یہان تک آنے کی تکلیف نہ دیتا۔ اس جلسہ میں جو کچھ باتیں
ئین اُن سب کا ماحصل یہ تھا۔ قتل عام کے ذریعہ سے ۲۰ کرور روپیہ نقد
دہ جواہرات مرصع زیورات اور دیگر اسباب اور مختلف وسیلوں سے جمع ہوچکا تھا
ت ڈیڑھ کرور روپیہ نقد نظام الملک نے حاضر کیا اور اسیقدر قمرالدین خان
ہیں کیا سربلندخان بالکل نادار تھے اس سبب سے معاف کیے گئے۔ اور ذریعہ طے پایا کہ

تین کروڑ روپیہ منصب داران سے اور دیگر افسران اور امراؤ و روسا شہر سے
علی قدر مراتب وصول کیا جائے۔ قبل اس سے تحصیل زر کا کام سعادت خان
کے تفویض تھا اب اسکے مرنے کے بعد سربلندخان کے متعلق کیا گیا۔ ایک جلسہ سربلندخان
کے مکان پر ترتیب دیا گیا اور جملہ امرا و روسا شہر جو اہل دول خیال کیے گئے طلب
ہوئے اُن سے حکم کیا گیا کہ اپنے اپنے مال و دولت کی ایک ایک فہرست مرتب کرکے
نادرشاہ کے حضور میں پیش کرو اس میں جسقدر مناسب ہوگا لیا جائیگا جتنا بادشاہ چاہیگا
معاف کردیگا۔ مگر ہاں اتنا خیال رہے کہ جو شخص مفلسی کا عذر پیش کریگا اور بعدکو
ثبوت نہ ملیگا تو وہ مستوجب سزا ہوگا "دیہ موئے پہ سو درے ہیں۔ قتل عام سے
جانبر ہوئے تو ان مصیبتوں میں گرفتار ہوئے۔ سچ ہو زبردست کا ٹھینگا سر پر"
اسی دن اعظم اللہ خان۔ جگل کشور وکیل صوبہ دار بنگال۔ سیتا رام اور دیگر
منصب دار و افسران چبوترہ وغیرہ سربلندخان کے مکان پر جمع ہوئے اور شام
تک ٹھہر کر چند ناموں کی فہرست طیار کی بعدہ اپنے اپنے گھروں کو واپس گئے۔

۱۸۔ ذی الحجہ یوم دوشنبہ حسب معمول پھر سب کے سب سربلندخان کے مکان پر جمع ہوئے
اور ناموں کی فہرست طیار کراتے رہے۔ سید نیاز خان جس نے
قتل والی رات کو قزلباشوں کو کمرہ میں بند کرکے آگ لگادی تھی حکم نادرت سے قتل ہوئے
گلا گھونٹوا کر مار ڈالا گیا شہزور خان کا سر قلم ہوا۔ اور ربیان کا پیٹ پھاڑا گیا۔ کیونکہ
اُن لوگوں نے اس رات کو آتش بلوہ کے مشتعل کرنے میں کوشش کی اور مدد دی تھی

۱۹۔ ذی الحجہ یوم سہ شنبہ سربلندخان نے دربار میں طلب ہوکر ایک نیم آستین کا
۲۰۔ ذی الحجہ یوم چہارشنبہ خلعت پایا رحیم بیگ خان ہمراہ باشی دو سو سوار اور بندوقچیوں
کے ہمراہ سربلندخان کی ماتحتی میں بھیجا گیا کہ تمام منصب داروں کے یہاں جاکر گھوڑے
ہاتھی اعداد نسبوں کو دیکھے اور جن کو لایق اصطبل شاہی سمجھے زبردستی چھین کر لے آ

دوسرے روز بھی یہی کام بدستور جاری رہا۔
۲۲۔ ذی الحجہ یوم جمعہ حسب الحکم نادرشاہ سربلندخان اور عظیم اللہ خان قلعہ
میں حاضر ہوئے اور زر پیشکش کے واسطے مشورہ ہوکر حکم ہوا کہ مریدخان عرف محمد ہادی
سو ازاں سربلندخان سے پچاس سوار اور ایک خزانچی اور قربان لے کر شجاعت خان

دارنگال کے پاس جائے تین برس کی مالگذاری اور زر پیشکش وصول کرلائے
ناہی سے مرید خان کو ایک ہزار روپیہ اور دو سومیں روپیہ سواروں کے لئے
ہ دیا گیا۔

یکشنبہ ۔ دوشنبہ | یہ تینوں یوم زرپیشکش کے مباحثہ اور جھگڑے میں گذرے
مد مرزا کے عقد کا سامان شروع ہوا۔ شاہزادی سکینہ بنت سلطان یزدان بخش
طان داد ار بخش بن سلطان مراد بخش بن شاہجہان بادشاہ صاحبقران کے ساتھ
نہ قرار پائی۔ محفل نشاط گرم ہوئی۔ ارباب طرب جمع ہوئے۔ تمام دربار کو اپنی
ت اور سحر سندی سے مست و متوالا بنا دیا۔ ایک محویت کا عالم طاری ہوگیا۔
بمنار روشنی کا انتظام کیا گیا۔ تمام شب آتشبازی چھوٹا کی۔ مولوی تاج محمود صاحب
العصر نے حاضر دربار ہو کر نکاح پڑھا۔ مبارک سلامت کی دھومیں مچیں ۔
اہ نے پچاس ہزار کے قیمتی جواہرات اور پچاس ہزار روپیہ نقد جہیز میں دیا۔
دوسرے مورخ کا قول ہے کہ علاوہ بیش بہا جواہرات کے سات کرور روپیہ نقد
وپخانہ وغیرہ و دیگر کارخانہ جات جہیز میں دئے۔ شادی کے کچھ دنوں بعد نادرشاہ
پنی بہو کو پانچ لاکھ کے قیمتی جواہرات بھیجے۔

دوپہر کو عین جلال کے وقت تمام امرا قلعہ کی بارگاہ عدالت میں حاضر ہوئے
م | کیا
ب آفتاب تک ٹھہر کر اپنے اپنے گھروں کو روانہ ہوئے انھیں خوفناک اور پریشانیں
تا ہیں بلکہ اسکے بعد بھی اکثر اشخاص معاملہ نازک دیکھکر مال و متاع کو چھوڑ جلاوطن
ے اور یوں بھاگ کر اپنی جانیں بچائیں ۔ گو محرم کے ایام عزاداری کا زمانہ تھا
وف نادر کوئی شخص ہندوستانی اور قزلباش تعزیہ داری یا ماتم کا نام بھی نہ
سکتا تھا۔ نادر شاہ کے سپاہیوں نے جو بیرون شہر خیمہ ڈالے ہوئے پڑے تھے
ی شب کو رسم تعزیت ادا کی اور ماتم شروع کیا۔ ماتم کے شور اور سینہ کوبی کی
ب آوازوں پر سخت سزایاب ہوئے۔

اسی زمانہ میں بہت سے غیر متمند شریفوں نے زرپیشکش کے تقاضہ سے تنگ آکر
پنے تئیں آپ ہلاک کر ڈالا۔ انھیں جان دینے والوں میں شیدی فولاد خان
بیٹا علیم اللہ اور اس کا نائب بھی تھا جنھوں نے پانچویں محرم کو اپنے پیٹ اور

انتڑیون مین کٹاری بھونک کر جان دی۔

۶- محرم | قمر الدین خان کا وزیر دیوان مجلس رائے دربار مین طلب ہوا طہماسپ خان نے اپنے آقا کے سامنے اسکا ایک کان کٹوانے کا حکم دیا قمر الدین خان چاہتا تھا کہ کچھ سفارش کرے طہماسپ خان نے بگڑکر کہا کہ کیوں گھبراتے ہو رفتہ رفتہ تمھاری بھی باری آتی ہو۔ مجلس رائے کے دل پر اس کان کٹنے کی بے عزتی کا ایسا صدمہ ہوا کہ اُس نے ۱۲۔ محرم کو خودکشی کر لی۔

بہت سے شاہی متصدی طہماسپ کے حضور اس طرح ڈنڈون اور لگدون سے پٹوائے گئے کہ اُن غریب مظلومون کے منھ اور نیز اکثر اعضا سے خون جاری ہوگیا۔ اپیتارام اور جگل کشور کے ساتھ بھی ایسا ہی برتاؤ ہوا۔ جب فہرست زرپیشکش تیار ہوگئی تو نادرشاہ نے نظام الملک۔ سربلند خان۔ قمر الدین خان عظیم اللہ خان مرتضیٰ خان برادر مراد خان کو تحصیل زر کے واسطے مقرر کیا اور کہا امید ہے کہ دس روز کی مدت مین تم لوگ متعدی سے تین کرور روپیہ جمع کر دوگے ان لوگون نے روپیہ اور تمام پانچ حصون مین منقسم کئے اور ہر ایک نے دو دو سو سوار قزلباش ساتھ لئے۔ کہ اگر کوئی زر مطلوبہ دینے مین ذرا بھی چون وچرا کرے تو گھونسے اور لات سے خبر لی جائے۔

دسوین تاریخ دوپہر کے وقت سے تحصیل زر کا کام بڑی بے انصافی سے شروع ہوا کیونکہ اکثرون سے جن کے پاس دس دس لاکھ روپیے موجود تھے صرف پانچ ہزار مانگے گئے۔ اور بعضے غریبون سے جن کے پاس دس ہزار بھی نہ تھے بارہ ہزار طلب ہوئے اب اس مین قسمتون کا قصور سمجھئے یا ان مسکینون کی قسمتون کا پھیر بہت لوگ اُس بیجا برتاؤ اور بیداد سے جان بحق ہوئے۔ بہتون پر اتنی مار پڑی کہ مرگئے۔ جو اہی بے عزتی سے جانبر ہوکر سستے چھوٹے ان مین بھی کوئی لنگڑا کوئی لولا۔ غرضکہ کوئی سختی کوئی بیداد اور کوئی تشدد ایسا نہ تھا جو اُٹھ رہا ہو۔ یہ تحصیل اس روز تک جاری رہی جس دن نادرشاہ شہر کو چلا گیا۔ ہزار دقت لوگون کے گلے دبا دبا کر چار کرور روپیہ جمع ہوا۔ اس مین سے تین کرور تیس لاکھ روپیہ نادرشاہ کے خزانہ مین داخل ہوئے۔ باقی ستر لاکھ اُن امرا اور اُن سوارون کی زنبیل مین

ں ہوئے جو تحصیل کے کامون پر متعین تھے بہت کچھ نقصان قیمت کم آنکنے مین ہوا
لمہ پانسو کا گھوڑا ایک پانچ تومان کو اندازہ کیا گیا جس کے صرف سو روپیہ ہوتے ہین
پچاس روپیہ کا شال ایک تومان کو جس کے بیس ہی روپیہ ہوتے ہین علی ہذا القیاس
باب نادرشاہ نے خرید کیا وہ اسیطرح مین مانی قیمت لگا کر فہرست حساب مین درج ہوا۔

قتل عام کے دن جسقدر تمام شہر مین بھڑسالین تھین اُن پر قزلباشون نے اپنا قبضہ
یا تھا کچھ تو یہ باعث ہوا اور کچھ راستون کے بند ہونے کے سبب سے گیہون
یہ کا دو سیر۔ چاول ڈیڑھ سیر گھی آدھ سیر بکنے لگا۔ بیس دن تک یہی نرخ رہا۔
ار سربلند خان اور عظیم اللہ خان نے اجازت حاصل کر کے غلہ لانے کے واسطے
آباد گاڑیان بھیجین اُن کے علاوہ اور بھی جتنی گاڑیان ملین سب بھیجی گئین بہت
ذیب آدمی اور بنئے ساتھ گئے۔ اب تھوڑے دنون کے بعد گیہون کا نرخ
ن سیر اور چاول اڑھائی سیر اور گھی ۱½ سیر بکنے لگا ان ایام مین قزلباش سوار
آباد اور دیگر گرد و نواح مین دھاوے مار مار کر بیس بیس تیس تیس کوس
لوٹ لاتے تھے۔ جو کوئی روک ٹوک کرتا تھا اس کی شامت آجاتی۔ جان سے
جاتا۔ یہ قزلباش اپنے گھوڑون اور اونٹون کو گھاس کی جگہ جو اور گیہون کا چوکر
تے تھے اور شہر والون کو کسی نرخ پر چارہ میسر نہ آتا لہذا اُنکے مویشی بھوکون مر گئے۔

آخر ماہ محرم مین دانشمند خان جسکا بھائی ملا علی اکبر جو نادرشاہ کا ملاباشی تھا
ہ مذکور کی سفارش سے محمد شاہ کے دربار مین ہفت ہزاری کے منصب پر مع پوری
بر کے سرفراز ہوا۔ علاوہ ازین قدیم عہدہ خانسامانی کا بھی قائم رہا۔ لیکن نادرشاہ
چلے جانے کے کچھ دنون بعد ربیع الآخر کو بیمار پڑ گیا۔ سوائے ایک دانشمند خان
اور کسی کے لیے محمد شاہ سے نادر نے سفارش نہین کی۔

صفر یوم چہارشنبہ | نادرشاہ نے ۵ بجے صبح کو کل امرائے محمد شاہی کو حاضری دربار کا
دیا محمد شاہ نے بیالیس خلعتین مرحمت فرمائین۔ نظام الملک۔ سربلند خان
لدین۔ اور محمد خان بنگش کی خلعتین حسب ذیل تھین۔ اطلس کی ایک قیمتی صدری
وزی کام کی ایک شکاری شیروانی۔ چار گز کا ایک بیش قیمت مندیل پگڑی
س کی ایک مطلا تلوار ایک چاقو مع میان مطلا۔ باقی خلعت مختلف تھے بعضون کا

پانچ پارچہ کا بعضوں کا چار بعضوں کا تین دو ایک تک۔ ۸ بجے صبح کو محمد شاہ
تخت رواں پر سوار ہو کر مع چند خاص امرا کے دیوان عام کی طرف روانہ ہوئے
دیوان عام کے دروازے پر تمام امرا پیادہ پا ہو کر جلو میں چلے۔ محمد شاہ دیوان خاص
میں پہونچ کر تخت رواں سے اُترے اور بڑھکر نادر شاہ سے بغلگیر ہوئے باہم ایک ہی
جلسہ میں دونوں تاجداروں نے چاشت کھائی۔ خاص خاص امرا بھی شریک ہوئے
تھوڑے عرصہ کے بعد محمد شاہ کے واسطے ذیل کی چیزیں حاضر کی گئیں۔
تاج مرصع۔ سرپیچ مرصع۔ سیف مطلا۔ کٹاری مینا کار۔ نادر شاہ نے اپنے
ہاتھ سے محمد شاہ کے سر مبارک پر تاج شاہی رکھا اور معذرت خواہی کے کلمات ادا کرکے
معذرت چاہی پھر حسب ذیل صلاحیں دیکر رخصت ہوا۔
سب سے پہلے کل امرا کی جاگیریں ضبط کرو اور اُن کے منصب اور مرتبہ کے
لائق تنخواہیں مقرر کردو اور کسی کو ذاتی فوج رکھنے کی اجازت نہ دو۔ تم خود ساٹھ ہزار
سوار چرار ۲۰ روپیہ سالانہ کے حساب سے نوکر رکھو اور ہر ایک سوار کے ساتھ دو ہزار
سوار رہے" دس آدمیوں پر ایک دہ باشی۔ اور ہر دہ باشی پر ایک صدی وال
اور ہر ایک صدی وال ایک دہ صدی وال یعنی پنجم باشی مقرر کرو تم کو خود
ہر ایک کی لیاقت۔ نام اور خاندان جاننا۔ اور کسی سپاہی یا سوار کو بیکار نہ رکھنا چاہئے
جب کسی مہم کی ضرورت پڑے تو ایک کافی تعداد فوج کسی ایسے شخص کی ماتحتی میں
جسکی ایمانداری۔ بہادری اور چال چلن پر پورا بھروسہ ہو بھیجنا چاہئے۔ اور جب وہ
مہم اختتام کو پہونچے تو وہ فوراً معہ سلسلہ افسر بلا لیا جاوے تاکہ اسکا کوئی خراب نتیجہ
نہ پیدا ہو۔ اور خاصکر اس پیر فرتوت کمتہ فرسا تی نظام الملک سے بہت ہی خبردار
رہنا کیونکہ اُسکے اطوار سے مجھے بخوبی معلوم ہو گیا کہ وہ بڑا مکار اور خود غرض ہے۔
محمد شاہ نے نہایت عاجزی سے شکریہ ادا کرکے کہا کہ اب میری سلطنت آپکی
ذات پر منحصر ہے لہذا مناسب ہوگا کہ آپ ہی عہدہ داروں کو منتخب فرما دیجئے۔
نادر نے جواب دیا کہ اپنا انتظام آپ خود ہی اپنا فائدہ سمجھکر کر لیجئے۔ یہ اس لئے
کہ میرے جانے کے بعد میرا انتخاب ٹھیک نہیں رہیگا لہذا آپ خود ہر شخص کے لئے اُسکی
لیاقت کے موافق عہدہ تجویز کیجئے۔ اگر اچانک اُن میں سے کوئی سرتابی۔ شورش

رے تو مین پہلے ہی اطلاع پر ایک آدمی اور اگر اور زیادہ ضرورت سمجھونگا تو فوج
ہرکوبی کے واسطے روانہ کرونگا اور اگر نہایت ضرورت ہوئی تو قندھار سے چالیس
عرصہ مین خود بھی تمھارے پاس پہونچ سکتا ہون۔ ہر موقع پر مجھکو اپنے پاس
نہ سمجھنا اسکے بعد محمد شاہ دربار برخاست کرکے عیش محل مین رونق افروز ہوئے
ست ہوکر اپنے اپنے گھرون مین آگئے۔

نادر شاہ نے نظام الملک۔ سربلند خان۔ اور نیز دیگر امراکو بلوا بھیجا اور
کی اطاعت کی تاکید کی اور دھمکی دی کہ اگر بغاوت یا سرتابی کروگے تو سخت
ہوگی بعد اسکے کوچ کیا پھر یہ بھی افواہ اڑی کہ نادر شاہ نے چند امرائے طہماسپ خان
ف علی خان وغیرہ سے کہا کہ مین نے دو باتون مین دانائی سے کام نہ لیا ایک تو
ہ کو تفویض سلطنت کیونکہ وہ اس عظیم الشان مرتبہ اور انتظام کے لائق نہین ہے
ظام الملک کو امان دینا۔ اسواسطے کہ وہ بڑا اسکار ہے ضرور کچھ نہ کچھ فساد برپا کریگا
حکم قضا اور نیز انکی خوبی قسمت سے مین وعدہ کرچکا تھا لہذا اسکے خلاف نہین کیا

فر یوم جمعہ | نادر شاہ کا پیش خیمہ باغ شالامار کو روانہ ہوا گشتی فرمان جاری
جب کوچ شروع ہو جائے تو فوج کا کوئی شخص خواہ قزلباش یا اور کوئی ہرگز
ہین نہ ٹھہرے کسی قیدی مرد یا عورت کو کوئی اپنے ساتھ نہ لے جائے سوائے
ہون کے جو زر نقد سے خریدے گئے ہون اور بیچنے والے کے تحریری دستخط اور
ن کی گواہیان اور بیچنے والے کی رضامندی لکھی ہو یا اُن عورتون کو جن سے
شریعت نبوی عقد کیا گیا ہو اور وہ غلام اور وہ منکوحہ بیویان بھی بغیر اُن کی
دی کے ساتھ نہ لیجائی جائین۔ اور عام منادی کی گئی کہ باشندگان دہلی
ے کوئی شخص اپنے گھر مین ایسے آدمی کو جسکو ہماری فوج سے تعلق ہے نہ مہمان
ور نہ چھپائے جو شخص ان احکامات کی خلاف ورزی کریگا اسکا مال ضبط ہوگا
ہ جان سے مارا جائیگا۔ اس حکم کے نفاذ کے بعد جن لوگون نے دہلی مین عقد
تھا اور اپنی بیویون کو ناراض پایا فوراً طلاق دی۔ چند افسرون نے بیویون
ت سماجت کرکے انکو اپنے ساتھ لے لیا تھا مگر جب نادر شاہ کو اسکی خبر پہونچی
بھی واپس بھجوا دیا۔

| ۷۔صفر۔یوم شنبہ | نادر شاہ باغ شالامار کو روانہ ہوا اور حکم دیا کہ آج تمام |
|---|---|

سپاہی شہر کو چھوڑ کر چلے آدیں۔

| ۸۔صفر یوم شنبہ | فوج کا جائزہ ہوا چار سو سپاہی اور دیگر نوکر کم نکلے۔ شیدی فولاد |
|---|---|

کوتوال دہلی کے پاس حکم بھیجا کہ گرفتار کر کے بھیجدو۔ چنانچہ ساٹھ آدمی جو اُسنے روانہ کئے تھے مقام سرہند میں پیش کیئے گئے ان سب کے سر قلم کروا دیے۔ بعد ازان کچھ آدمی اور بھی دستیاب ہوئے مگر محمد شاہ کی سفارش سے رہا کیئے گئے۔

نادر شاہ کوچ و مقام کرتا ہوا لاہور پہونچا۔ اور راستہ مین تھانیسر اور چند قریون کو لوٹ لیا اسکی ایک وجہ یہ بیان کی جاتی ہو کہ کچھ فوج غلہ اور دیگر ضروریات فراہم کرنے کے واسطے بھیجی گئی تھی۔ اسکو بدمعاشان شہر و دیہات نے جو ایسے موقعون کے منتظر رہا کرتے ہین لوٹا اور قتل کیا تھا۔ چنانچہ لاہور پہونچنے سے پہلے نادر شاہ کے ایک ہزار سے زاید خچر۔ اونٹ۔ یابو۔ چوری گئے۔

کہتے ہین کہ زمیندار کرنال کو جہان اُس نے فتح حاصل کی تھی پانچہزار روپیہ ایک گانون بنام فتح آباد بسانے کی غرض سے دیئے۔

دہلی سے کوچ کرنے سے کچھ دنون پہلے اُس نے کچھ حصہ اپنی فوج کا لاہور کو روانہ کیا۔ جب ذکریا خان کو خبر پہونچی تو اُسنے ایک جلسہ ترتیب دیا اور کل روسا لاہور و تاجران دولتمندون کو جمع کر کے مشورہ طلب کیا۔ کہ ذکریا خان افسر فوج کے نام پیغام بھیجین اگر تمھارا ارادہ قتل کا ہو تو سر تسلیم خم ہو۔ ہم حاضر ہین اگر شہر کو لوٹنا منظور ہو تو ہم شہر کو خالی کر کے ہٹ جاتے ہین مال و اسباب موجود ہو اُٹھا لے جاؤ اگر زر نقد کی ضرورت ہو تو صوبہ دار اور تمام باشندگان شہر ایک کرور سے زاید نہین جمع کر سکتے پس جو تمھارا ارادہ ہو اس سے اطلاع دو۔ لاہور بہت ہی مختصر شہر ہو اور جس ضبط اور استقلال کے ساتھ دہلی نے ایسی قہار فوج کے قہر کا سامنا کیا ہو یہ شہر بیچارہ اُسکی تاب نہین رکھتا ہو۔ افسر نے یہ پیغام اپنے آقا کے پاس بھیجدیا حکم ہوا کہ ایک کرور روپیہ لے لو اور اُن کو مت ستاؤ۔ روپیہ وصول کر کے فوج واپس بلا لی گئی۔

| ۱۵۔صفر یوم یکشنبہ | محمد شاہ عیش محل سے برآمد ہو کر دیوان عام مین ڈیڑھ گھنٹہ |
|---|---|

سے زاید عرصہ تک جلوہ فرما رہے نذرین گذرین۔

| | |
|---|---|
| ...صفر یوم جمعہ | عمدۃ الملک کو ایک پالکی اور بخشی سوم کا عہدہ - اسحاق خان کو |

...ان خالصہ عظیم اللہ خان کو دیوان صدارت - احتشام خان فرزند خان دوران سوئی
...داروغہ خاص عطا ہوا -

| | |
|---|---|
| ... ربیع الاول | دانشمند خان کے انتقال پر سعد الدین خان اسکے عہدہ پر مامور ہوا - |
| ... ربیع الاول | معاملات ملکی میں کوئی جدید انتظام اور معقول بندوبست نہوا - |

...ت حیرت ہو کہ یہ بربادی بھی جسکو صور اسرافیل یعنی قیامت کا نمونہ سمجھنا چاہیے
...لوگوں کو جو شراب نخوت سے معمور اور نشہ رعونت میں چور ہو رہے تھے نہ ہوشیار
...لی ایک دوسرے کے دلوں میں پرانا زنگ آلودہ کینہ حسد بغض - پرخاش - رشک
...وت کا بازار گرم رہا - وہ عمارتیں جنکو تھوڑا نقصان پہونچا تھا پھر مرمت ہو کر آباد
...ہیں اور جو بالکل منہدم و مسمار ہو گئی تھیں وہ اسی حالت میں پڑی رہیں واہ رے
...للہ نادر شاہ کے وحشیانہ برتاؤ اور فحش کلمات کا ذکر بڑے ہی مذاق وطمانیت اور دلفریبی
...سرت کے ساتھ ہوتا ہو اور خالی ذکر ہی نہیں بلکہ ہر ایک بات یاد کرکے قہقہہ اڑاتے
...ں - دلچسپیاں پیدا کی جا رہی ہیں - ایک دوسرے پر منھ آرہا ہو نوک جھوک
...رہے ہیں - اپنے مصائب اور بے عزتیوں کا کسی کو بھی خیال نہیں - بڑا لطف تو یہ ہو کہ
...در کے چلے جانے سے رنجیدہ ہیں - واہ رے ع ایسا چکنا گھڑا نہیں دیکھا پیشکش والے
...معاملہ میں چونکہ سربلند خان نے بھی شرکت کی تھی اسپر لوگ سخت لعنت و ملامت
...رتے تھے - مگر وہ بالکل بے قصور تھا وہ کر ہی کیا سکتا تھا زبردست مارے اور رونے
...دے - او مین زبان خلق کو کس نے بند کیا کسی شاعر نے کیا خوب کہا ہو ؎

قال ان الالہ ذو ولد ہی — قال ان الرسول قد کہنا
کہا تحقیق کر اللہ صاحب اولاد ہو — کہا تحقیق کر رسول جادوگر ہو
ما نجی اللہ والرسول معاً — من لسان الوری فکیف انا
جبکہ نجات پائی اللہ و رسول دونوں نے — زبان خلق سے - پس - کیونکر میں

## نقصان کا تخمینہ

ابتدائے جنگ کرنال سے شاہجہان آباد سے واپس ہونے تک بادشاہ اور

رعایا کا مالی نقصان از قسم جواہرات - خزانہ مال و اسباب - اور نیز زراعت انہدام مکانات کے علاوہ قریب قریب ایک ارب کے ہے - جسمین سے ستر کروڑ کا جواہرات خزانہ اور مال و اسباب نادر شاہ کے تصرف مین آیا - اسکے دس کرور افسرون اور سپاہیون کی جیبون اور خریتون مین بھر اگیا - اخراجات فوج جب تک کہ ہندوستان مین رہی اسکی بقایا پیشگی - زر انعام سب یہین عنایت ہوا - نقصان آتشزدگی نقصان مزارع کی تعداد بیس کرور کے قریب ہوتی ہے - نادر جو کچھ ہندوستان سے لے گیا اس کی تفصیل ذیل مین درج ہے :-

| | |
|---|---|
| جواہرات جو محمد شاہ اور امرا سے لئے - | ۲۵ - کروڑ |
| ظروف مینا کار - قبضہ مرصع - اسلحہ بیش بہا - تخت[1] طاؤسی اور نو عدد دوسری قسم کے تخت مرصع - | ۹ - کروڑ |
| اشرفی و زر نقد - | ۲۵ - کروڑ |
| سونا اور چاندی جسکو گلوا کر اپنے نام کے سکے بنوائے | ۵ کروڑ |
| پارچہ جات اور امتعہ بیش قیمت - | ۲ - کروڑ |
| اسباب خانہ داری اور دیگر اشیاے قیمتی - | ۳ کروڑ |
| اسلحہ و توپ | ایک کروڑ |
| میزان کل | ۷۰ - کروڑ |

[1] یہ وہ تخت طاؤسی ہے جس کی خوبی اور صناعی کا تذکرہ آج تک تمام دنیا مین ہو رہا ہے اس تخت کو شاہجہان نے ۱۰۴۴ھ ہجری مین بنوایا تھا - اس کی طیاری مین حسب ذیل روپیہ صرف ہوا تخت کا درمیانی حصہ جسپر شاہجہان تکیہ لگا کر جلوس فرماتے تھے دس لاکھ روپیہ مین طیار ہوا اس کے وسط مین ایک لاکھ روپیہ کا ایک لعل آویزان تھا یہ بیش بہا جواہر شاہ عباس بادشاہ ایران نے اپنے ایلچی زنبیل بیگ کے ذریعہ سے جنت مکانی جہانگیر بادشاہ کو ہدیۃً بھیجا تھا جب شاہجہان نے دکھن فتح کیا تو جہانگیر نے خوش ہو کر اس فتح کے صلہ مین اپنے غلام افضل خان کے ہاتھون شاہجہان کو عنایت کیا تھا اس لعل پر حضرت صاحبقرانی امیر تیمور گورکان - مرزا شاہ رخ - اور مرزا الغ بیگ جیسے نامورانِ روزگار کے اسما کندہ تھے - بعد اس کے زمانہ کے انقلاب سے

| فیل | اسپ | شتر |
|---|---|---|
| ...ہزار زنجیر | معـ ہزار زنجیر | ـ ہزار زنجیر |
| ...ا جـ سرا | متصدی | کاریگران علاقات از قسم زرگر و آہنگر وغیرہ |
| ...ب صد نفر | یک صد وسی قلم | دو صد نفر |
| ...معار | سنگ تراش | نجار |
| ...صد نفر | یک صد نفر | دو صد نفر |

نادرشاہ کی نظرون مین شہر شاہجہان آباد اور اُسکا قلعہ کچھ ایسا بھلا معلوم ...ہ اسکا ایک نقشہ بنواکر اپنے ساتھ لیگیا اور ان تمام کاریگران مرقومہ بالا کو ...قول تنخواہین دیکر اس شرط سے اپنے ہمراہ لیا کہ تم سب کو تین برس تک قندھار مین ...م کرنا پڑیگا اس مدت کے بعد تمکو وہان رہنے یا پلٹ آنے کا اختیار ہو۔ لاہور تک ...ہنچتے پہونچتے بہت سے کاریگر جو بھاگ سکے پلٹ آئے۔

نادرشاہ کے شاہجہان آباد مین داخل ہونے اور وہان سے لاہور پہونچنے تک کے ...نہ مین دو لاکھ آدمی رعایا مین سے حسب ذیل ضایع ہوئے

...ہور سے کرنال آنے تک سڑکون اور گانؤن مین ۸ - ہزار

...لک کرنال مین۔ ۱۷ - ہزار

...ت کے بعد تین یوم تک شاہراہون اور دیگر اطراف کیمپ مین۔ ۱۴۴ - ہزار

...جہان آباد پہونچنے تک سون پت اور پانی پت اور دیگر دیہات مین - ۷ - ہزار

...ز رفتہ شاہ عباس کے ہاتھ لگا اسنے بھی ایک طرف اپنا نام نامی منقوش کرایا جب شاہجہان ...انکے والد مہربان جہانگیر نے عنایت کیا تو شاہجہان نے اپنا اور اپنے پدر بزرگوار کا نام اُسپر ...م کرایا اس لعل کے علاوہ اور بھی جواہرات ۸۶ لاکھ روپیہ کا قیمتی اس تخت پر چڑھے ...۔ چالیس لاکھ روپیہ کا سونا صرف ہوا تھا۔ اس حساب سے ایک کروڑ گیارہ لاکھ کا تخمینہ ہوتا ہی ...سرے مورخ ۸ کروڑ تک قیمت کا اندازہ بتلاتے ہین۔ ہان اس زمانہ کے سکہ اور زمانہ حال کے ...ہ کے تفاوت سے غالباً وہ اندازہ ٹھیک ہوگا اُسی زمانہ کے شاعر حاجی محمد قاسمی نے اس ...ت کے تیار ہونے کی یہ تاریخ کہی تھی ع چونا بخش زبان پر سیدانے دل بگفت اورنگ شہنشاہ عادل ...ر دوسرا تاریخی مصرعہ یہ ہے۔ سریر ہمایون صاحبقران۔

قتل عام دہلی مین ایک لاکھ دس ہزار

قتل عام کے بعد روح اللہ اکبر کی سرائے اور اس اطراف و جوانب کے دیہات مین ۲۰ کوس تک۔ ۲۵ ہزار

واپسی کی حالت مین مقام تھانیسر اور دیگر قریون مین۔ ۱۲ ہزار

اور جنھون نے خودکشی کر لی۔ ڈوب مرے۔ اپنے تئین آگ مین ڈال دیا۔ یا قحط یا دیگر مصائب سے فوت ہوئے۔ ۷ ہزار

کل میزان دو لاکھ

لاہور پہونچکر ملک سندھ پر فوج بھیجی۔ صوبہ مہنا اور قلعہ امرگڈھ پر جو دریائے ستلج کے کنارے بہت مضبوط قلعہ بھاری توپون رسکلون اور بیشمار فوجون سے مستحکم تھا اور جہان حاکم خدایار خان لٹی حکمران تھا فوج نے حملہ کیا۔ اور چار روز متواتر دھاوون سے خدایار خان لٹی کو دستگیر کر کے حضور شاہ مین حاضر کیا۔ اُس کو دو کروڑ روپیہ نقد لیکے خلعت عطا کیا اور خان بہادر کی معرفت رخصت کیا گیا۔ اسکے بعد دریافت ہوا کہ قلعہ … مین راجہ غازی خان اور اُسکا بیٹا اسمعیل خان خودسر حاکم بن بیٹھا ہی اور قلعہ … کو توپون اور فوج سے کچھ ایسا مستحکم کر لیا ہی کہ خان بہادر صوبہ ملتان کو محصول کی بابت ایک حبہ نہین دیتا۔ اور اسی کے تحت مین دراگڈھ اور عثمان گڈھ بھی ہین۔ فوراً نادرشاہ نے اُسپر بھی فوج روانہ کی جسنے پانچ روز مین یلغار کر کے عثمان گڈھ کو تاخت و تاراج کیا۔ راجہ غازی خان کا سر کاٹا اور اسکے بیٹے اسمعیل خان کو زندہ گرفتار کر کے نادرشاہ کے دربار مین حاضر کر دیا۔ اسمعیل خان سے پچاس لاکھ روپیہ نذرانہ لیا اسکا راج اسی کو بخش دیا اور خان بہادر کی معرفت خلعت دیکر رخصت کیا۔ نادرشاہ لاہور سے کوچ کر کے کابل پہونچا۔ خان بہادر کو قلعہ اٹک تک ہمراہ لایا۔ ایک کروڑ روپیہ نذرانہ لیا۔ اور فرزندخان کا خطاب عطا فرما کر رخصت کیا۔ یہ ساڑھے تین کروڑ روپیہ اس ستر کروڑ والی فہرست سے علحدہ ہی۔

## امیر ادریس حاکم توران پر چڑھائی

نادر نے کابل پہونچکر قلعہ قندھار کو بائین ہاتھ چھوڑا اور ولایت توران

ف رُخ پھیر کر گڑھ غزنین مین خیمہ ڈالا وہان سے شہر بلخ پر جو امیر ادریس
توران کا تخت گاہ تھا پہونچ گیا۔ امیر ادریس نے اپنی فوج کو اوزبکون
راستہ کیا اور قریب پچاس ہزار سوار کی جمعیت بہم پہونچا کر نادر شاہ کے مقابلہ کو چڑھ دوڑا
باہ کے مقابلہ کے بعد صلح ہوگئی۔ اور امیر ادریس کی بہن کے ساتھ نادر شاہ
سے بیٹے ظفر اللہ مرزا کا عقد ہوا۔ ایک کرور روپیہ نقد اور جواہرات بیش بہا
مین ملا نادر نے سلطنت توران سے کچھ تعرض نہ کیا اور قوم قلماق سے بیس نفر
ایک راس اسپ ترکی اور دوسری قسم کے پچاس گھوڑے اور تورانی
بات محمد شاہ کی خدمت مین روانہ کرکے ولایت ایران کی طرف سدھارا۔

**والی ترکستان** شیر دل بادشاہ اتنے بڑے طول طویل سفر کے بعد بھی فراغت سے
نہ پایا۔ اچانک خبر پہونچی۔ کہ نادر شاہ کا بڑا بھائی محمد ابراہیم خان صوبہ دار خراسان
لاکھ روپیہ وصول کرنے کی غرض سے ترکستان گیا ہوا تھا جو والی ترکستان سال بسال
ایران کو پیشکش دیا کرتا تھا۔ ترکون نے ابراہیم خان کو روپیہ نہ دیا۔ بلکہ اُلٹے لڑائی
ادہ ہوگئے۔ اتفاقاً ایک شب کو ترکون نے شبخون مارا۔ محمد ابراہیم خان نا مقابلہ
بھاگ کھڑا ہوا۔ اور اسکا تمام لشکر اور خزانہ چھوٹ گیا۔ محمد ابراہیم خان مارا گیا
ب کرکے اُسکا سر کاٹ کر اپنے سردار کے پاس لے گئے۔ نادر شاہ یہ خبر سنتے ہی
بھبھوکا ہوگیا۔ اور شعلۂ آتش کی طرح لپکا۔ بہت سے قصبات اور محلات کو لوٹ لیا
قریب پچاس ہزار کے لڑکے گرفتار کرکے غلام بنائے پانچ مہینے تک لڑائی رہی
ن چھ مہینے تک برف کثرت سے گرتی ہے۔ اس برف نے آتش فساد کی گرما گرمی ہی
ڈالکر مردان دلاور کی حرارتین بجھا دین۔ اب سب ٹھنڈے ہوکر بیٹھ رہے۔
ر نادر شاہ حیران اُدھر ترکستان والے عاجز و پشیمان مجبوراً صلح ہوئی۔ نادر شاہ نے
کو غنیمت سمجھکر فوراً قبول کرلیا حاکم ترکستان نے پانچسو راس اسپ عراقی اور
نہ و جواہر بہت کچھ دیا۔ نادر شاہ یہ نذرانہ قبول کرکے اصفہان پلٹ آیا۔

## سلطان روم کی خدمت مین نامہ

نادر نے سلطان روم کی خدمت مین اس مضمون کا نامہ بھیجا کہ دو حاجیان

بیت اللہ شریف کو جو دور دراز ملکوں سے آتے ہیں خرابی راہ اور بدوؤں کی رہزنی کی وجہ سے سخت تکالیف اٹھانی پڑتی ہے اور بہت کچھ جان کا خطرہ رہتا ہے لہذا کچھ ایسا انتظام فرمایئے کہ حجاج بیت اللہ بحفاظت و بخیریت اور آسانی و آسایش کے ساتھ اس دشوارگذار راستہ سے گذر سکیں۔ اور اسی ضمن میں اس امر کا بھی متمنی ہوا کہ خانہ کعبہ میں حنفی۔ مالکی۔ حنبلی۔ شافعی چار مصلے ہیں اور ہر چار مذہب کے امام ان مصلوں پر اس سلیمان جاہ کے نام کا خطبہ پڑھتے ہیں۔ آیندہ سے اجازت دیجیے کہ مصلائے شافعی پر جو ایران کی جانب واقع ہے اس دوستدار کے نام کا خطبہ پڑھا جائے"۔ اس کے علاوہ اور دوسرے مطالب بھی تحریر کئے اور تحایف و نفایس ہندوستان ایلچی کو دیکر روانہ کیا۔ سلطان روم نے باوجود ان تمام تالیف قلوب کے مطلق غریب نہ کھایا اور محاربہ کے واسطے مستعد ہو گیا ادھر سے بھی سامان جنگ ترتیب دیا گیا۔ پھر بغداد پر چڑھائی کی اور سوا برس تک محاربہ اور محاصرہ قایم رکھا لیکن محض بے سود ہوا کیونکہ عمارت قلعہ اس نہج پر قایم ہوئی تھی کہ تمام شہر کی آبادی اندرون قلعہ تھی۔ ہر چند ظاہر میں دیوار قلعہ کی بلندی دوسرے قلعے کے مانند معمولی ہی تھی لیکن اس زمانہ کے انجنیروں نے کچھ طرفہ تدبیر سے قلعہ کی بنیاد ڈالی تھی کہ اس دیوار پر گولہ ہرگز نہ پڑتا تھا۔ اگر سر تو پ کا منہ اونچا کیا جاتا تو گولہ اوپر سے نکل جاتا اور اگر ذرا بھی نیچے کو رخ ہوتا تو فصیل میں جا لگتا۔ اور اگر دھاوا کر کے جانا چاہتے تو قلعہ کے گرد عمیق خندق پانی سے لبریز موجیں مارتی تھیں فصیل تک رسائی محال تھی۔ ناچار ہو کر محاصرہ اٹھالیا۔

## نادر شاہ کی موت

نادر شاہ جیسا اولوالعزم۔ شجاع۔ بلند ہمت مضبوط اور بہادر تھا ویسا ہی انتظام سلطنت میں خود رائے۔ غیر مشورہ طلب۔ جابر اور ظالم تھا۔ انتظامی حالت کا فیصلہ بالکل خود مختارانہ رائے سے کرتا تھا۔ اسکی غیور طبیعت اپنی رائے میں دوسرے کی شرکت ہرگز گوارا نہ کرتی تھی یہی وجہ تھی کہ اسکی سلطنت نے کبھی سعادت اور بہبودی کی شکل نہ دیکھی۔ خلق خدا اسکے طرز حکمرانی سے نالاں رہی۔ اسکی جابرانہ

...دائیون نے کسی دل کو خوش نہین رکھا۔ مزاج مین تشدد حد سے زیادہ بڑھا ہوا تھا
...موقع پر وحشیانہ اور جاہلانہ حکم بیرحمی کے ساتھ جاری کر دیا کرتا جسکو مصلحت اندیش
...سے بالکل لگاؤ نہ ہوتا۔
...جنگ ترکستان مین رضا قلی خان برادر زادہ شاہ اور طہماسپ کے بیٹے رستم علی خان
...تقی محمد خان کرد کے بیٹے کی کچھ خفیہ سازشین پائی گئین اس جرم کے باعث یہ تینون
...ار ماخوذ ہوئے اور ہر ایک کی ایک ایک آنکھ نکلوائی اور قتل کئے گئے اس
...سے تمام دربار مین عام برہمی پھیلی۔ علی قلی خان اپنے بھائی کے واقعہ طہماسپ خان
...بیٹے اور تقی محمد خان کرد اپنے فرزند کے قتل سے بد دل اور نادر شاہ کے
...دشمن ہوگئے۔ اور اُسکے قتل کا موقع ڈھونڈھنے لگے وہ قزلباش افشار جو نادر شاہ
...ہمقوم اور اُسکے خیمہ کے چوکیدار تھے۔ ان سے علی قلی خان اور طہماسپ قلی خان
...سرداروں نے سازش کر کے مناصب جلیلہ اور عنایت شاہانہ کا امیدوار کیا۔
...نچہ وہی خیمہ کے ستر نگہبان موقع پاتے ہی حوالی قوموں مین کہ مشہد مقدس
...۳۰ منزل کے فاصلہ پر واقع ہے ماہ جمادی الاول ۱۱۶۰ھ کو خیمے پر دھاوا کر بیٹھے
...ستر مین ستاون آدمی تو رعب وجلال نادری سے بھاگ کھڑے ہوئے باقی ماندہ
...جوان داخل خیمہ ہوئے اولاً اُس خواجہ سرا کو قتل کیا جو اندر داخل ہونے سے
...رض اور مانع ہوا تھا بعدہ نادر شاہ پر جھپٹ پڑے ابتدأً نادر شاہ نے غضب نادری
...جلایا کلمات فحش کہے اور طیش ظاہر کیا بعدہٗ عجز و انکسار سے کام لیا۔ جب ان دونون
...ون سے کچھ مطلب نہ نکلا خود بھی تلوار پکڑ کر سیدھا ہوگیا بارہ قزلباشون کو جان
...مارا اور خود بھی تہ تیغ بیدریغ ہوا نجان من تعزز بالقدرت والبقاء وقہر العباد
...وت والفتاح نادر واقعہ قتل سے پیشتر ہی شاہی محلات اور جواہر خانہ اور
...م کارخانہ جات اپنے بیٹے نصر اللہ مرزا کے ہمراہ کلات کو بھیج چکا تھا لہذا اسوقت
...رتین اور جواہرات وغیرہ دست برد سے محفوظ رہے شب کو یہ واقعہ گذرا
...کو لوگ ڈرتے ڈرتے تحقیق احوال کی غرض سے خیمہ نادری مین پہونچے۔
...دیکھا کہ لاشہ بے سر خاک پر پڑا ہوا ہے اور ایک پیرزال سرہانے بیٹھی ہوئی
...کر رہی ہے افسوس اسے

سرے شب سر قتل و تاراج داشت　　سحر گہ نہ تن سر نہ سر تاج داشت
زیک گردش چرخ نیلو فری　　نہ نادر بجا ماند و نے نادری

بعد اس واقعہ کے جس طرح کہ شاہ متوفی نے اپنی فوج کو ایران توران و ہندوستان مین خزانہ لوٹنے کی تعلیم فرمائی تھی اسیطرح اُسکی فوج غارتگرے منجے ہوئے ہاتھون سے خود نادر کا خزانہ کارخانہ اور توپخانہ لوٹا اور سر دو سرا سر قہر کا سر کاٹ کر اُسکے بھتیجے علی قلی خان کے پاس لے گئے اور نہایت مسرت کے ساتھ مبارکباد دی نودن کے بعد علی قلی خان نے اسکی لاش فوجون سے اُٹھوا کر مشہد مقدس مین پہونچائی اور قتل کے واقعہ سے پندرھوین روز اس مقبرہ مین جس کو قبل سے نادر شاہ نے اپنے واسطے بنوا رکھا تھا دفن کر دیا ٭

شہنشاہی کہ از مور و ملخ افزون بدش لشکر　　گذرکن سوے قبرش تا ببین مور ان کار دانی

قتل کی تاریخ اس غریب دیار و امصار اور مکدر یار و اغیار کی تاریخ اسی زمانہ کے کسی شاعر نے یون کہی ہے فی النار والسقر مع الجد والپدر۔ اگرچہ تاریخی فقرہ زبان خلائق پر جاری ہے لیکن لفظ پدر پر کہ فارسی ہے الف و لام خلاف قاعدہ ہے۔ لیہ۔ اس واقعہ کے علی قلی خان نادر شاہ کا بھتیجا طہماسپ قلی خان کی رفاقت اور اطاعت سے تخت ایران پر رونق افروز ہوا۔ اور علی شاہ اپنا نام رکھا۔ اور کل جواہرات مع دس کرور روپیہ نقد اور تخت طاوسی وغیرہ کو جو مقام کلات مین تھا ضبط کر کے اپنے قبضہ مین لایا۔ اور تمام اولاد و احفاد نادر شاہ کو مع نصر اللہ مرزا کے قتل کر کے اُسکا نام و نشان صفحہ ہستی سے مٹا دیا صرف ایک لڑکا رضا قلی خان جو شاہ سلطان حسین صفوی کا نواسہ تھا اس قیامت نما دار و گیر سے جانبر رہا کابل اور قندھار مین احمد شاہ درانی جو نادر کا ایک فوجی ملازم تھا تاج و تخت کا مالک بن بیٹھا۔ عبرت!! عبرت!!! ٭

فسانہ شد بجہان ملک و دولت نادر　　نشان نماند در ان ملک و جاہ استظہار
دہد ستانہ در گوش عاقلان گوید　　ندا سے فاعتبروا منہ یا اولے الابصار

# نادر شاہ کے ذاتی حالات اور کیفیت

ایک انگریزی مورخ نے حالات ذیل نادر شاہ کی بابت تحریر کئے مین ہم انکو

نذر ناظرین کرتے ہین اُنکو اس زمانہ سے تعلق ہو جبوقت نادر نے ہندوستان پر چڑھائی کی تھی۔ وہ ہو بہو اسوقت نادر شاہ کی عمر ۵۵ سال کی ہو۔ قد ۶ فیٹ سے زیادہ اعضا مین تناسب جسم کی رنگت سرخی مائل۔ قوی جثہ مضبوط۔ کسیا آدمی ہو روز روز کی محنت شاقہ اسے فربہ نہین ہونے دیتی ورنہ وہ بہت جلد موٹا ہو جاے آنکھین اور بھوین کالی اور بڑی بڑی ہین۔ ایسا خوبصورت آدمی میری نظر سے نہین گذرا موسم کی سختی اور دھوپ کی طپش سے اسکی صورت اور بھی مردانہ ہو گئی ہو اُسکی آواز ایسی کرخت اور بلند ہو کہ وہ اکثر اپنی معمولی آواز مین للکارتے ہوئے اپنے آدمیون کو سو گز کے فاصلہ سے حکم دیتا ہو۔ شراب خواری درجہ اعتدال پر ہو عورتون کی جانب زیادہ ترغیب ہو مگر ساتھ ہی اسکے فرائض مین غفلت نہین کرتا حرم سرا مین رہنے کے چند ہی گھنٹے ہین۔ گیارہ یا بارہ بجے رات سے پہلے وہ اپنے استراحت کے کمرون مین داخل نہین ہوتا اور علی الصباح پانچ بجے برآمد ہوتا ہو کھانا معمولی ہو اور خاصکر پلاؤ یا سادہ کھانا کھاتا ہو۔ اگر امورات ملکی مین سے مشغولیت کی ضرورت پڑتی ہو تو اسکو کھانے کی بھی پرواہ نہین ہوتی صرف ایک گھونٹ پانی اور مٹھی بھر بھنے ہوئے مٹر سے جو اُسکی جیب مین ہر وقت پڑے رہتے ہین اپنی بھوک دفع کر لیتا ہو۔ شہر مین ہو یا کیمپ کے ساتھ ہر حالت مین وہ دربار مین موجود رہتا ہو اور اگر اتفاق سے موجود نہو تو لوگ اسکو بلوا سکتے ہین۔ ہر شخص اور ہر درجہ کا آدمی اس سے بلا وساطت غیرے ہمکلام ہو سکتا ہے۔ فوج کو وہ خود بھرتی کرتا ہے۔ تنخواہ اور وردی اپنے ہاتھ سے بانٹتا ہو۔ افسرون کا سپاہیون سے کسی طرح نذرانہ لینا روا نہین رکھتا ہو۔ ممالک مقبوضہ کے ہر حصہ سے ماہواری حساب اسکے پاس آتا ہو۔ اپنے جاسوسون سے جو ہر حصہ ملک مین متعین ہین خط کتابت رکھتا ہو اسکے علاوہ ہر صوبہ اور شہر مین ایک شخص "ہمکلام" کے نام سے مقرر رہتا ہو جو وہان کے حاکم کے افعال کا نگران رہتا ہو اور اُن کے کل افعال ایک رجسٹر پر جو اُسکے پاس رہتا ہو لکھتا جاتا ہو۔ ملکی امور جو ذرا بھی غور طلب ہین اسی افسر کے سامنے فیصل ہوتے ہین۔ حاکم کی نگرانی کے علاوہ اس ہمکلام کو یہ بھی اختیار ہو کہ جب مناسب سمجھے حاکم کو بغیر اطلاع دیے یا دکھائے ہوئے علحدہ اپنا روزنامچہ بھیجے۔

اس کی تنخواہ یا اس کا انعام ان کاموں کے واسطے مقرر نہیں ہے بلکہ شاہ کی رائے
موقوف ہے اگر وہ قابل انعام اور لایق سزا ہے تو اسی کے موافق کارروائی ہوتی ہے
اس عجیب و غریب خبرداری سے صرف یہی نہیں ہوتا کہ حاکم رعایا پر ظلم نہ کرے بلکہ بہت
بڑا یہ بھی فایدہ ہے کہ وہ شاہ کے خلاف بغاوت یا سازش کا موقع نہیں پا سکتا۔
وہ بڑا فیاض ہے۔ خاصکر اپنے سپاہیوں پر۔ اور سبھوں کو جو اسکی خدمت میں
رہ کر عمدہ کام انجام دیتے ہیں مالا مال کر دیتا ہے مگر ساتھ ہی اس کے قواعد
کی پابندی میں پرلے درجہ کا سخت مزاج اور تند خو ہے۔ بڑے جرموں کے لئے
سزائے موت ہے۔ اور چھوٹے چھوٹے جرائم میں کان کاٹے جاتے ہیں۔ مجرم چاہے
کتنے ہی بڑے رتبہ اور شان کا ہو بغیر سزا کے رہائی نہیں پا سکتا۔ جس وقت
روئداد مقدمہ کو جانچ کر وہ اپنی رائے قائم کر لیتا ہے تو اس وقت ذخل در معقولات
کرنے والے سے سخت ناراض ہوتا ہے مگر قبل اس سے ان کو اپنی رائے کے
اظہار کا آزادانہ موقع دیا جاتا ہے۔
جب سفر یا میدان جنگ میں ہوتا ہے تو کھانے پینے سونے میں عام سپاہی
کی طرح قناعت کرتا ہے اور اپنے سب افسروں کو اسی سخت اور دشوار پابندی کا
عادی رکھتا ہے۔ گو کہ اسکا بدن ایسا سخت نہیں ہے تاہم اکثر راتوں کو برف گرتی ہے۔
سردی کی گرم بازاری اور ٹھنڈی ہواؤں کا زور ہے اور وہ کھلے میدان میں
اپنے لبادہ میں لپٹا ہوا زین کا تکیہ لگائے پڑا ہوا ہے۔ خاصکر جب کسی سخت مہم پر جاتا ہے
تو اکثر اپنے لشکر سے آگے بڑھ جاتا ہے اور اپنے دشمنوں پر اچانک جا پڑتا ہے کہ اسکا
پہونچ جانا ان کے سان گمان میں بھی نہ تھا۔ میدان جنگ کے سوا اور کسی مقام میں
اسکو خوشی حاصل ہی نہیں ہوتی۔ بلکہ جب وہ شہر میں پڑا رہتا ہے تو بیکاری کی
شکایت کرتا ہے۔ آدھ گھنٹے میں کھانے سے فراغت کر کے اپنے کام پر مستعد ہو جاتا ہے
اور وہ نوکر جو اسکی خدمت کے لئے کھڑے رہتے ہیں دن میں تین یا چار بار بدلے
جاتے ہیں دن میں کسی قسم کی عیش و عشرت میں مشغول نہیں ہوتا مگر غروب آفتاب کے
بعد اپنے دیوان خاص میں چلا جاتا ہے جہاں امورات سلطنت کے بارے سبکدوش
ہو کر تین چار بے تکلف دوستوں کے ساتھ دور شراب میں مصروف ہوتا ہے اور

بر یا زیادہ سے زیادہ سوا سیر تک شراب پی جاتا ہے۔ اس خاص رندانہ جلسہ
عاملات ملکی کے تذکرہ کی بالکل اجازت نہیں ہوتی اور نہ دوسرے وقت اس
ف صحبت سے فائدہ اُٹھاکر اپنے برابر والوں سے کسی کو زیادہ بے تکلفی کی
دیجاتی ہے۔ ایک مرتبہ اس رندانہ جلسہ کے لطف صحبت اُٹھانے والوں میں
موں نے اس قاعدہ کی خلاف ورزی کرکے سردربار کچھ نصیحت آمیز باتیں کیں جنکا
نے فوراً گلا گھٹوادیا اور کہا ایسے بیوقوفوں کا زندہ رہنا فضول ہے جو نادرشاہ اور
لی میں فرق اور امتیاز نہیں کرسکتے۔ ایسے جلسے میں شریک ہونے والوں کا اسپر کوئی
ق پڑتا ہے۔ ۱۱۵۲ھ میں نادر کی ماں زندہ تھی جس نے ایک مرتبہ جبکہ شاہی وراثت دار
خواست پر نادر سے کہا "بادشاہ کو رہا کردو اور اسمیں کوئی شک نہیں کہ بادشاہ
احسان کا تمھارے ساتھ پورا معاوضہ کردیگا یعنی تمکو تمھاری عمر کے لئے دائمی
الار فوج بنا دیگا"۔ نادر نے پوچھا کہ سچ مچ تمھارا یہی خیال ہے؟ اسکی ماں نے
ہاں اسپر نادر نے مسکراکر کہا اگر میں بھی کوئی بڑھی عورت ہوتا تو شاید میرا بھی
یہی خیال ہوتا اسکے بعد کہا تم ملکی معاملات میں پڑکر پریشان مت ہو۔

اولاد اسکی ایک شادی شاہ طہماسپ کی پھوپھی سے ہوئی جو شاہ سلطان حسین صفوی
چھوٹی بہن تھی اس سے شاید ایک لڑکی پیدا ہوئی دیگر حرموں سے بھی اولاد ہیں
اور دو لڑکے اسکی منکوحہ بیوی سے ہیں جو اسکی گمنامی کی حالت میں پیدا ہوئے
بڑے بیٹے رضا قلی مرزا کی عمر ۲۵ سال کی ہے۔ لڑکپن سے اسکی تعلیم فوج میں ہوئی
رفتہ جنرل کے عہدہ پر پہونچکر فارس کا وائسرائے اُس زمانہ میں ہوا جب نادرشاہ
ہندوستان کی مہم میں مصروف تھا دوسرے لڑکے نصر اللہ مرزا کی عمر تخمیناً بائیس برس
ہے جو مشہد اور صوبہ خراسان کا برائے نام حاکم ہے ایک دوسرا شخص اسکی جگہ کام کرنے
ہدایت کے لئے مقرر ہے جس زمانہ میں بڑا لڑکا لفٹننٹ تھا تو وہی معمولی تنخواہ اسکے
رہ کو ملتی تھی۔ باپ کی نظروں میں اور افسروں سے زیادہ اُسکی وقعت نہ تھی بلکہ
سے میل جول رکھنے کی عام اجازت تھی نادر نے یہ کہہ دیا تھا کہ اگر اداسے

ج نے اولاد کے اندازہ میں غلطی کی کیونکہ تیسرا لڑکا فتح اللہ مرزا اور بھی موجود تھا جسکی
دی بعد از واپسی ہندوستان میر ادریس حاکم توران کی بہن کے ساتھ ہوئی۔

فرض منصبی ہیں تم نے غفلت کی تو اُس سختی سے تم کو بھی سزا ملیگی جیسی کہ اِن دونوں کو ملی ہی آگے چلکر حسن کارگذاری پر اُن نے اسکا نتیجہ ہی نہیں بڑھایا بلکہ تحسین پر بھی زیادہ کی۔ لوگوں کی راے تھی یہ لڑکا باپ کے قدم بقدم ہوگا۔ کیونکہ جب نادر شاہ ہندوستان کی مہم میں سرگرم تھا تو اُس نے بڑے بڑے کار نمایاں کیے۔

**قوت حافظہ**

نادر شاہ کی قوت حافظہ بھی کچھ کم تعجب انگیز نہیں۔ واقعات کو بہت ہی یاد رکھتا ہی۔ خاص خاص سرداروں کے نام لیکر پکار سکتا ہی۔ اور بہت سے ملازموں کو جنھوں نے اسکی ماتحتی میں کام کیا ہی بخوبی پہچانتا ہی اور یہ بھی یاد ہی کہ کب اور کس واسطے اس نے کس کس کو انعام یا سزا دی ہی۔ ایک یا دو سکرٹری کو وہ ایک وقت میں بتاتا ہے اور لکھاتا جاتا ہی ایک ہی وقت میں کئی کئی کام کرتا ہی امور کی نسبت فیصلہ اور دیگر احکام جاری کرتا رہتا ہی مگر بڑی ہی عجلت اور درستی کیساتھ جنگ میں بھی وہ ایسے ہی حیرت انگیز کام کرتا ہی۔ اس بات کا اندازہ اور تخمینہ کہ جانبین کے پاس کسقدر فوج ہی جس جلدی کے ساتھ وہ کر لیتا ہی لائق تعریف ہی وہ اپنی فوج کو بہت جلد مدد پہونچاتا ہی۔ اگر کوئی افسر بہت ہی مغلوب ہونے سے پسپا ہو جاتا ہی تو وہ فوراً بر سرِ موقع سوار ہو کر آتا اور اپنے تبر سے جو ہر وقت اُسکے ہاتھ میں رہتا ہی اُسکا سر کاٹ کر ڈال دیتا ہی۔ کسی جنگ محاصرہ۔ یا خفیف لڑائی میں جو وہ اکثر موقعوں میں اپنی فوج کے ساتھ رہا ہی زخم کیسا کوئی چرکا بھی اُسکے نہیں لگا۔ گو اسکی زانِ سواری کے گھوڑے اکثر گولیوں سے زخمی ہو کر مر گئے۔ اور خود اُسکے زرہ بکتر میں گولیوں سے سوراخ ہو ہو گئے جب اُن نے ایسے ایسے کار نمایاں اُسوقت میں کئے ہیں جسوقت اُ پاس نہ آدمی تھے۔ نہ روپیہ۔ نہ سامان۔ تو اب کیا پوچھنا ہی جو نہ کرے وہ تھوڑا کیونکہ اب تو وہ بڑے خزانہ کا مالک ہے۔

**تمام شد**

| نام کتاب | قیمت |
|---|---|
| …آستین - مؤلفہ بابو جوالا پرشاد …احب برق بی اے سب جج | ۸ر |
| …یاب مؤلفہ بابو جوالا پرشاد۔ | ۱۰ر |
| …ہنی مترجمہ بابو جوالا پرشاد۔ | ۸ر روپیہ |
| …رائی فوجدار - ترجمہ کتاب …ن کونکساٹ ڈی لامان جلد …ں و دوم - یکجائی مترجمہ پنڈت …ن ناتھ صاحب۔ | عـر پ |
| …ول زیب النسا مصنفہ بابو …ھی داس صاحب بھارگو۔ | ہ ر روپیہ |
| …ا بطرار مترجمہ پنڈت دھرم نرائن | ۵ روپیہ |
| …سانۂ آزاد - کامل ہر چہار جلد …صنفہ پنڈت رتن ناتھ صاحب …لکھنوی یہ تمام ہندوستانی …دلون مین ایک دلچسپ اور …شہور افسانہ ہے۔ | عـ روپیہ |
| …متفرق جلدین بھی بنا بر فرمایش …ن دستیاب ہین۔ | |
| ۱- جلد اول۔ | سے روپیہ |
| ۲- جلد دوم۔ | للعـ روپیہ |
| ۳- جلد سوم۔ | للعـ روپیہ |
| ۴- جلد چہارم۔ | للعـ روپیہ |
| …سیر کوہسار - کامل در دو جلد …ز پنڈت رتن ناتھ صاحب در… | |

| نام کتاب | قیمت |
|---|---|
| لکھنوی اس کتاب مین مضامین نصیحت کو افسانہ کے پیرایہ مین لائق مصنف نے ظاہر فرمایا ہے اور رئیسان خامکار اور اُن کے رفقائے غدار و مکار کا نمونہ ناظرین کے پیش کیا ہے ایک رئیس کی بیوقوفیان اور مصاحبین کی ابلہ فریبیان نہایت خوب لکھی ہین۔ | صـر |
| جذبہ عشق۔ | ۸ر |
| جام سرشار - باتصویر جس کا پہلے نام فسانہ جدید تھا مصنفہ پنڈت رتن ناتھ صاحب در لکھنوی کا مشہور ناول ہے۔ | عـر |
| فریب حسن - ترجمہ ناول نوشت از آر ملڈ صاحب مترجمہ جناب خواجہ اکبر حسین صاحب ساکن ریاست ہمنگن ملی۔ | عـ ر روپیہ |
| ارنسٹ مالٹروورس۔ | عـ ر روپیہ ۸ر |
| وینس کی شہزادی۔ | ۱۲ر روپیہ |
| غریب الوطن۔ | عـ ر روپیہ |
| اسرار آسیہ مصنفہ مولوی محمد احسن صاحب نگرامی۔ | ۵ روپیہ |
| ناول روز الیمبرٹ مترجمہ… | |

| نام کتاب | قیمت |
|---|---|
| منشی امراؤ مرزا صاحب حیرت دہلوی۔ حصۂ اول | عہ/ ب |
| ایضاً۔ حصۂ دوم۔ | عہ/ ب ۸/ |
| خون ناحق۔ مترجمۂ منشی خلیل الرحمن صاحب۔ اِس مین علاوہ دیگر مفید مطالب ہونے کے سراغ رسانی پولیس قابل ملاحظہ ہے۔ | ۱۲/ ب |
| دلستان۔ مترجمۂ بابو رامجی داس صاحب بہار گو اسکی ہر دلعزیزی دیکھنے پر منحصر ہے۔ | عہ/ ب ۲/ |
| شہید جفا۔ | عہ/ ب ۸/ |
| ناول سیتا۔ در دو جلد۔ | سے/ ب |
| فسانۂ لارنس نور و نظر۔ کامل۔ | عہ/ ب ۸/ |
| الف لیلہ اُردو نثر۔ بطرز ناول مصنفۂ پنڈت رتن ناتھ صاحب اسمین قصص راتون کی ترتیب سے نمبروار درج ہین جلد اول۔ | عہ/ ۸/ |
| ایضاً۔ جلد دوم۔ | ۱۲/ |
| راز عشق۔ | عہ |
| گناہ بے لذت۔ مترجمۂ منشی خلیل الرحمن صاحب۔ | ۸/ |
| نئے بگڑے۔ | ۸/ |
| اُردو شکسپیر یعنی اُردو ترجمۂ | |

| نام کتاب | قیمت |
|---|---|
| کنگ لیر مترجمۂ لالہ سیتا رام صاحب بی۔ اے۔ مجلد۔ | ۱۲/ ب |
| وینس کی ایک شہزادی۔ یہ ناول بھی بڑا دلچسپ ہے۔ ایسا معلوم ہوتا ہے کہ مصنف نے تصنیف کیوقت ہندوستانی مذاق کا خیال رکھا تھا۔ | ۱۲/ ب |
| لعبت فرنگ۔ مسمّی بہ افسانۂ نادر۔ الحقیقت اس فسانہ ہر دلعزیز کو کتاب برونز اسٹیچو یا در خبز کس سے منشی عدیم النظیر خوش تقریر جناب منشی رام نرائن صاحب نے ترجمہ فرمایا۔ عجب دلچسپ قصہ اور عبارت ہے اگر اسکے عنوان کو بھی کوئی صاحب ملاحظہ فرمالیں پھر کیا ممکن کہ بغیر تمام کیے کتاب دل کو چین پڑے۔ | عہ/ ۸/ |
| قصۂ حاجی بابا اصفہانی۔ مترجمۂ کتاب ایڈونچرز آف دی حاجی بابا آف اصفہان مصنفۂ کپتان موریر صاحب مشہور سیاح ممالک ایران مترجمۂ منشی امراؤ مرزا حیرت دہلوی | عہ/ |
| ناول رقیب۔ انگریزی ناول کا ترجمہ | ۸/ ب |
| جنگ ہفت روزہ۔ مصنفۂ سید ولایت حسین صاحب | عہ/ |